چمکی جو تیغ آمدِ قہرِ خدا ہوئی — سر پر جو آگئی تو قیامت بپا ہوئی 
سینے سے روح، جسم سے گردن جدا ہوئی — خوں میں ڈوب چکی تو نہ پھر آشنا ہوئی
باڑھ اس غضب کی اور وہ اس زور شور کا
دشمن کو اس کا گھاٹ کنارا تھا گور کا

گرتی تھی کوند کر جو وہ تیغِ شرارہ ریز — دوزخ کھلا تھا بند تھے سب کو رہِ گریز
چلنے میں تیغ تیز، فرس تیز، ہاتھ تیز — رہ رہ کے گرم ہوتا تھا ہنگامۂ ستیز
کشتے تھے ایک ضرب میں دو ہوں کہ چار ہوں
ششدر تھی سب کہ موت سے کیونکر دوچار ہوں

کاٹی سپر تو کاسۂ سر تک پہنچ گئی — سر پر پڑی تو پیر کے بر تک پہنچ گئی
برسے مثالِ برق جگر تک پہنچ گئی — پی کر لہو جگر کا کمر تک پہنچ گئی
چڑھ کر کمر سے زین پر آئی سرنگ کے
ٹکڑے گرے نہ تھے کہ یہ نیچے تھی تنگ کے

نکلا ادھر سے جو وہ اجل کا شکار تھا — پیدل ہو یا سوار وہ دو تھا یہ چار تھا
کوسوں لہو سے دشت ستم لالہ زار تھا — بجلی چمک رہی تھی فرس بے قرار تھا

کیا ہو زرہ سے ضرب جب ایسی کڑی لگے
سروں برس رہے تھے کہ جیسے جھڑی لگے

انیس

## ۲۵۔ شہادت حضرتِ عباس

بھائی سے لپٹ کر یہ پکارے شہِ ابرار    صدقے میں ترے اے مرے لشکر کے علمدار
مجروح جو تھی تیروں سے ہر چشمِ گہربار    عباس سے آنکھوں کو نہ کھولا گیا زنہار
دکھلا کے وفادار نے کانٹوں کو زباں کے
سر رکھ دیا قدموں پہ امام دو جہاں کے

حضرت نے کہا سر تو قدم پر سے ہٹاؤ    عباس ہم آغوش میں لیویں ادھر آؤ
گو ہاتھ نہیں سر مری چھاتی سے لگاؤ    یاری جو زباں دے تو کچھ احوال سناؤ
تقریر تری شہرۂ آفاق ہے بھائی
بھائی تری آواز کا مشتاق ہے بھائی

عباس نے کی عرض کہ ہے موت گلوگیر    کہتا تھا بہت کچھ پہ نہیں طاقتِ تقریر
اب تن کی رگیں کھنچتی ہیں یا حضرتِ شبیر    امید یہ ہے رحم کرے مالکِ تقدیر

آگے مرے روئے خلفِ شاہِ نجف ہے
اس وقت تلک منہ مرا قبلہ کی طرف ہے

سب کام مرے آپ کے صدقے میں بن آئے — وہ فاطمہ آئیں شہِ خیبر شکن آئے
آپ آئے حسن آئے رسولِ زمن آئے — سب مشکلیں آساں ہوئیں جب پنجتن آئے

اب روح سوئے خلد بریں جاتی ہے آقا
کچھ نیند سی خادم کو چلی آتی ہے آقا

انیس

## ۲۶۔ حضرت علی اکبر کی طلبِ اذنِ جنگ

(علی اکبر حضرت امام حسین علیہ السلام اور حضرت بانو سے
رخصت ہو کر میدانِ جنگ کو سدھارتے ہیں)

اتنے میں کمر باندھ چکے اکبرِ جرار — سینے میں دھڑکنے لگا بانو کا دلِ زار
فرزند کا منہ تکنے لگے سیدِ ابرار — ہمشکلِ پیمبر ہوئے رخصت کے طلبگار

ہاتھوں سے کلیجا شہِ بے پر نے سنبھالا
گرنے جو لگی ماں علی اکبر نے سنبھالا

فرمایا یہ صدقہ ہوئے اکبر ذیشاں   کیا کہتے ہو رخصت کسے کہتی ہیں مری جاں
دم کس میں ہے دے کون تمھیں رخصت میداں   دنیا سے یہ شبیر کی رحلت کا ہی ساماں

ماں باپ چراغ سحری ہیں علی اکبر
ہم تم سے بھی پہلے سفری ہیں علی اکبر

تم ہوتے تو یہ ہوتا کہ لاشے کو اٹھاتے   اور قبر ہماری اسی جنگل میں بناتے
ہم غسل و کفن ہاتھ سے فرزند کی پاتے   اس دشت میں مرتے تو بھلا دھوپ کھاتے

مرضی جو تمھاری نہیں بس باپ کا کیا ہی
کچھ غم نہیں پر خیر ہمارا بھی خدا ہی

انیس

## ۲۷۔ حضرت علی اکبر کی سپہ گری

یہ سن کے بڑھا جنگ کو وہ شیر نرینہ   پہنچا تھا جسے زورِ علی سینہ بسینہ
شوکت وہی سب تھی وہی حملے کا قرینہ   شبدیز پہ تھے آپ کہ خاتم پہ نگینہ

یوں سینہ کشادہ گئے اُس عہد شکن پر
جس طرح جھپٹتا ہے کہیں شیر ہرن پر

زن سے جو وہ تلوار گئی سن سے پھر آئی | وہ خود سے ملتی ہوئی گردن سے پھر آئی
وہ کھینچ کے سپر سے گئی جوشن سے پھر آئی | وہ صدر سے خالی گئی توسن سے پھر آئی

ہاں بعد علی کم ہوئی جنگ وجدل ایسی
غل تھا کبھی دیکھی نہیں رد و بدل ایسی

غصے میں جو سفاک نے کی رخش کو مہمیز | شہزادے کے گھوڑے کی قریب آگیا شبدیز
بس تھام لی اکبر نے عنانِ فرسِ تیز | جھجکا تھا وہ گھوڑا کہ چلی تیغ شرر ریز

ہوش اڑ گئے اس بانیٔ بیداد وستم کے
سر کٹ کے گرا فرق پہ چالیس قدم کے

تازی کی عناں چھوڑ کے اک ہاتھ جو مارا | چاروں سم رہوار کٹے صاف قضا را
گھوڑا جو گرا دشت ستم ہل گیا سارا | بس چور ہوا پس کے فرس سے ستم آرا

دکھلا دیا صفدر نے جو ارشادِ پدر تھا
نہ پاؤں تھے گھوڑے کے نہ اسوار کا سر تھا

انیس

# ۲۸۔ شہادت حضرت علی اکبر

لے آئی جو بیتابی دل لاشِ پسر پر | جھکنے میں نظر پہلے پڑی زخم جگر پر

 اک تیر لگا قلبِ شہ جن و بشر پر — سینے پہ کبھی ہاتھ کو مارا کبھی سر پر
اوپر کے دم اس شیر کو بھرتے ہوئے دیکھا
بابا نے جواں بیٹے کو مرتے ہوئے دیکھا

ہونٹوں پہ زباں منہ پہ عرق خاک پہ گیسو — پتھرائی ہوئی آنکھ کٹے تیغوں سے ابرو
گردن تو کج اور حلق پہ اک تیر سہ پہلو — چہرے پہ لہو گالوں پہ ڈھلکے ہوئے آنسو
یہ زیرِ لب آواز کہ آقا نہیں آئے
نزدیک اجل آگئی بابا نہیں آئے

اے دردِ جگر تھم کہ شہ بحر و بر آلیں — اے جان نہ گھبرا شہ جن و بشر آلیں
اے روح توقف شہ والا ادھر آلیں — اے موت ٹھہر جا پدر آلیں پدر آلیں
ارمان دلِ زارِ پسر ہوش میں نکلے
حسرت ہے کہ دم باپ کے آغوش میں نکلے

چلائے شہ دیں علی اکبر پدر آیا — اٹھو مرے پیارے مرے دلبر پدر آیا
تم ڈھونڈتے ہو اے مہ انور پدر آیا — ناشاد پدر بیکس و بے پر پدر آیا
کچھ دل کی کہو بات کرو، ہوش میں آؤ،
صدقے پدر، آؤ مرے آغوش میں آؤ

منہ کھولے ہو کیوں تیر کو گردن سے نکالوں
گر درد نہ ہو ہاتھوں سے بازو کو سنبھالوں
گرتا ہی پہاڑ اس کو میں کس طرح سے ٹالوں
مرتے ہوئے دیکھوں جسے آغوش میں پالوں

بہ بہ کے لہو میں جگر آتا ہے تمہارا
سینے سے کلیجا نظر آتا ہے تمہارا

اکبر نے سنی غش میں جو یہ باپ کی زاری
بیتابی شبیر پہ آنسو ہوئے جاری
رو کر کہا بابا سے کہ رخصت ہی ہماری
جینے کے نہیں، زخم کلیجے پہ ہی کاری

اکبر کو سکینہ کو، برادر کو نہ دیکھا
افسوس کہ مرتے ہوئے مادر کو نہ دیکھا

یاں آئے ہیں لینے کو مرے خلد سے حیدر
کس پیار سے دیتے ہیں مجھے ساغر کوثر
دادی مرے پہلو میں کھڑی پیٹتی ہیں سر
اور شور ہے حوروں میں کہ ہے ہے علی اکبر

ہیں گرد مری لاش کے روحیں شہدا کی
آتی ہے صدا گریہ محبوب خدا کی

انیس

# ۲۹۔ شہادت حضرتِ علی اصغرؓ

چھٹتے ہی حلق بچے کا چھیدا جو تیر نے
گھبرا کے غش سے کھول دیں آنکھیں صغیر نے

کیا سِن تھا تیر کھاتے ہی بچا بلک گیا
سوکھے گلے میں خون بھرا، دم اٹک گیا

تڑپا جو شہ کے ہاتھوں پہ قامت سرک گیا
ٹوپی گری زمین پہ، منکا ڈھلک گیا

ننھی کلائیوں میں تشنج سے بل پڑے
ہچکی جو آئی منہ سے انگوٹھے نکل پڑے

منہ آسماں سے شہ نے پھرایا کہ کیا ہوا
دیکھا کہ پارِ حلق سے تیرِ جفا ہوا

بچہ تڑپ رہا ہے لہو میں بھرا ہوا
اور دیکھتا ہے جیسے کہ کوئی ڈرا ہوا

آنکھیں پھرائے دیتے ہیں تیور بدلتے ہیں
آگے تو دودھ اُگلتے تھے اب خوں اُگلتے ہیں

دبیر

---

*

# ۳۰۔ حضرت امام حسینؑ حضرت زینبؑ سے رخصت ہوتے ہیں

منہ سینے پہ رکھے جو بلکتی تھی وہ دلگیر ہر آہ تھی حضرت کے کلیجے کے لئے تیر
سر چھاتی سے لپٹائے ہوئے کہتے تھے شبیر بس صبر کرو غش کہیں آجائے نہ ہمشیر
پیٹی ہو بہر بھر علی اکبر کے الم میں
کیا جان گنوا دوگی بہن بھائی کے غم میں

گر مر گئیں ہو جائیگا گھر اور بھی خالی صدمے سے جئے گی نہ سکینہ مری بالی
ہو میرے یتیموں کی تمھیں پالنے والی صابر جو ہیں ملتا ہے انھیں رتبۂ عالی
ایسا تو کسی کو غم تنہائی نہ ہوگا
اللہ تو سر پر ہے اگر بھائی نہ ہوگا

وہ حمد کے لایق ہے سزاوار ثنا ہے ہے اس کو بقا اور ہر اک شے کو فنا ہے
راحت نہیں دنیا میں کہ یہ دار فنا ہے آدم کا بدن خاک میں ملنے کو بنا ہے
ہے کون بزرگوں میں کرو دھیان اسی کو
دنیا میں نہ چھوڑے گی بہن موت کسی کو

عالم میں جو تھے فیض کے دریا وہ کہاں ہیں جو نور خدا سے ہوئے پیدا وہ کہاں ہیں

 تم سب سے جو تھے فضل و اعلیٰ وہ کہاں ہیں
پیدا ہوئی جنکے لئے دنیا وہ کہاں ہیں
جو زندہ ہی وہ موت کی تکلیف سہے گا
جب احمدؐ مرسل نہ رہے کون رہیگا

ہے کل کی ابھی بات کہ آباد تھا کیا گھر
جس در پہ گدا آن کے ہوتے تھے تونگر
وہ مجمع احباب وہ دربار پیمبرؐ
وہ فاطمہ کا جاہ و حشم شوکتِ حیدر
بے اذن چلا آئے یہ مقدور نتھا کس میں
یا آج وہی گھر ہے کہ خاک اُڑتی ہی اس میں

اکدن تھا کہ عشرت کے مہیا تھے سب اسباب
یا ایک یہ دن ہی کہ خوشی ہوگئی نایاب
وہ وقت وہ آرام وہ ہمدرد وہ احباب
معلوم یہ ہوتا ہی کہ دیکھا تھا کبھی خواب
آج اوروں کے ہم مرنے پہ فریاد کرینگے
کل اور اسی طرح ہمیں یاد کرینگے

کیا آگے بہن کے کوئی مرتا نہیں بھائی
برسوں جو رہے وصل تو اکدن ہی جدائی
لُٹ جاتی ہی اک آن میں برسوں کی کمائی
جاتی نہیں بے جان لئے جب اجل آئی
ملتا نہیں پھر خلق سے جو جاتا ہی زینب
روئے سے مسافر کہیں پھر آتا ہی زینب

مرکر بھی نہ بھولوں گا میں احسان تمہارے بیٹوں کو بھلا کون بہن بھائی پہ وارے
پیارا نہ کیا ان کو جو تھے جان سے پیارے بس ماں کی محبت کے یہ انداز ہیں سارے
فاقے میں ہمیں برچھیاں کھانے کی رضا دو
بس اب یہی الفت ہے کہ جانے کی رضا دو

انیس

## ۴۱۔ حضرت امام حسین کی روانگی

لو جاتے ہیں ہمشیر خدا حافظ و ناصر اب جسم ہے اور تیر، خدا حافظ و ناصر
اے بانوے دلگیر خدا حافظ و ناصر ہے رخصت شبیر خدا حافظ و ناصر
کیوں دور کھڑی روتی ہو یاں آؤ سکینہ
پھر باپ کی چھاتی سے لپٹ جاؤ سکینہ

اے عابد بیمار و حزیں گھر سے خبردار اے جان پدر آل پیمبر سے خبردار
ماں رانڈ ہے اب رانڈ کی چادر سے خبردار مارے نہ طمانچہ کوئی خواہر سے خبردار
مشکل جو ہو امت پہ تو حل کیجیو بیٹا
تحریر پہ بابا کی عمل کیجیو بیٹا

یہ کہہ کے کچھ آہستہ کہا گوش پسر میں
بیمار کے رونے سے قیامت ہوئی گھر میں
اندھیر زمانہ ہوا بانو کی نظر میں
غش ہوگئی زینب یہ اٹھا درد جگر میں
ٹھیرا نہ گیا واں شہ والا نکل آئے
تنہا گئے روتے ہوئے تنہا نکل آئے

انیس

# ۳۲۔ حضرت امام حسینؑ کی آخری مناجات

کچھ بڑھ کے پھرے جانبِ قبلہ شہِ بے پر
کج کی طرف دوش میں گردنِ انور
ٹھہرائے ہوئے ہاتھوں پہ عمّامے کو رکھکر
کی حق سے مناجات کہ اے خالقِ اکبر
حرمت ترے محبوب کی دنیا میں بڑی ہے
کر رحم کہ آل اُنکی تباہی میں پڑی ہے
یارب یہ ہے سادات کا گھر تیرے حوالے
رانڈیں ہیں کئی خستہ جگر تیرے حوالے
بیکس کا ہے بیمار پسر تیرے حوالے
سب ہیں مرے دریا کے گہر تیرے حوالے
عالم ہے کہ غربت میں گرفتار بلا ہوں
میں تیری حمایت میں انھیں چھوڑ چلا ہوں

انیس

جلد دوم

# ۴۳۔ یادِ رفتگاں

فرماتے تھے اعدا کو ترائی سے بھگا کر کیوں چھوڑ دیا گھاٹ کو رد کو ہمیں آکر
دعوت یونہیں کرتے ہیں مسافر کو بُلا کر ہم چاہیں تو پانی بھی پئیں نہر میں جاکر
پر صبر کے دریا ہیں ہمیں پیاس نہیں ہے
اب زہر یہ پانی ہے کہ عباس نہیں ہے

بھولی نہیں اکبر کی ہمیں تشنہ دہانی وہ چاند سا رخ وہ قد و قامت وہ جوانی
وہ سوکھے ہوئے ہونٹ وہ اعجاز بیانی دکھلا کے زباں مانگتے تھے نزع میں پانی
کس سے کہیں جو خونِ جگر ہم نے پیا ہے
بعد ایسے پسر کے بھی کہیں باپ جیا ہے

یہ کہہ کے سکینہ کے بہشتی کو پکارے اُلفت ہمیں لے آئی ہے پھر پاس تمہارے
لڑتے ہوئے آپہنچے ہیں دریا کے کنارے عباس غش آتا ہے ہمیں پیاس کے مارے
ان سوکھے ہوئے ہونٹوں سے ہونٹوں کو ملا دو
کچھ مشک میں پانی ہو تو بھائی کو پلا دو

لیٹے ہوئے ہو ریت میں کیوں منہ کو چھپائے اٹھو کہ سکینہ کو یہاں ہم نہیں لائے

ہے عصر کا وقت اے اسد اللہ کے جائے
غافل ہو برادر، تمہیں کس طرح جگائے
خوش ہونگا میں آگے جو علم لے کے بڑھو گے
کیا بھائی کے پیچھے نہ نماز آج پڑھو گے

انیس

# ۳۴۔ آخری عبادت اور شہادت

منہ پھیر کے آقا کی طرف تکتا تھا رہوار
جھک جاتے تھے ہرنے پہ جو غش میں شہ ابرار
اب خاتمۂ جنگ ہے اے اسپ وفادار
چمکار کے فرماتے تھے شبیر دل افگار
اُترینگے بس اب تجھ سے چھٹا ساتھ ہمارا
نہ پاؤں ترے چلتے ہیں نہ ہاتھ ہمارا

اس خاک پہ ہے شکر کا سجدہ ہمیں کرنا
ہے عصر کا ہنگام مناسب ہے اُترنا
سجدے میں کٹے سر کہ سعادت ہے یہ مرنا
گو مرحلہ صعب ہے دنیا سے گزرنا
طاعت میں خدا کی نہیں صرفہ سر و تن کا
ذی حق ہیں اسکے ہیں کہ ورثا ہے پدر کا

خاتم سے نگیں گر گیا زیں ہو گیا خالی
اترا یہ سخن کہہ کے وہ کونین کا والی

اس دکھ میں نہ یاد رہے تھے نہ موالی کے موالی　　خود ٹیک کے تلوار کو سنبھلے شہ عالی
کپڑے تن پر نور کے سب خوں میں بھرے تھے
اک ہاتھ کو رہوار کی گردن پہ دھرے تھے

منہ یال پہ رکھ رکھ کے یہ فرماتے تھے ہر بار　　جا ڈیوڑھی پہ اے صاحب معراج کی رہوار
اب ذبح کریں گے ہمیں اک دم میں ستمگار　　زینب سے یہ کہنا کہ سکینہ سے خبردار
رہنا وہیں جب تک مرا تن سر سے جدا ہو
لے جائیو بانو کو جدھر حکم خدا ہو

بیٹھے جو سوئے قبلہ دو زانو شہ بے پر　　جھکتے تھے کبھی غش میں اٹھاتے تھے کبھی سر
تھے ذکر خدا میں جو لگا تیر دہن پر　　یاقوت بنے ڈوب کے خوں میں لب اطہر
بہہ آیا لہو تا بہ زنخدان مبارک
ٹھنڈے ہوئے دو گوہر دندان مبارک

تھرا کے جھکے سجدہ حق میں شہ ابرار　　شور دہل فتح ہوا فوج میں اک بار
خوش ہو کے پکارا عمر سعد جفاکار　　اے خولی و شبیث و بن ذی الجوشن جرار
آخر ہے بس اب کام امام ازلی کا
سر کاٹ لو سب مل کے حسینؑ ابن علی کا

ملبوس بدن لے گئے سب لوٹنے والے سینے سے مگر تیر کسی نے نہ نکالے
پہلوئے مبارک میں گڑے رہ گئے بھالے کیوں چرخ یہ حال اُس کا جسے فاطمہ پالے
شبیر کا سر نیزۂ خولی کی انی پر
تف دہر پہ اور خاک ہی دنیائے دنی پر

انیس

# ۳۵- نیرنگی عالم

دنیا بھی عجب گھر ہے کہ راحت نہیں جسمیں وہ گل ہی یہ گل بوئے محبت نہیں جسمیں
وہ دوست ہی یہ دوست مروت نہیں جسمیں وہ شہد ہی یہ شہد حلاوت نہیں جس میں
بے دردو الم شام غریباں نہیں گزری
دنیا میں کسی کی کبھی یکساں نہیں گزری

جو خلق میں تھے صاحب تخت و علم و تاج نوبت یہ ہوئی ہے کہ نشاں انکے نہیں آج
شاہان جہاں فخر سے دیتے تھے جنھیں باج وہ قبریں ہیں سورۂ الحمد کے محتاج
سکہ ہے نہ وہ اور نہ وہ تاج و نگیں ہیں
دولت تو خزانے میں ہے خود زیر زمیں ہیں

شادی ہو کہ اندوہ ہو آرام ہو یا جور — دنیا میں گزر جاتی ہے انسان کی ہر طور
ماتم کی کبھی فصل ہے عشرت کا کبھی دور — ہے شادی و ماتم کا مرقع جو کرو غور

کس باغ میں آسیب خزاں آ نہیں جاتا
گل کونسا کھلتا ہے جو مرجھا نہیں جاتا

ہے عالم فانی کی عجب صبح عجب شام — گہہ غم کبھی شادی کبھی ایذا کبھی آرام

نازوں سے پلا فاطمہ زہرا کا گل اندام
واحسرت و دردا کہ وہ آغاز یہ انجام

انیس

# ۳۶- عبرت

اب خواب سے چونکو وقت بیداری ہے — لے زاد سفر کوچ کی تیاری ہے
مر مر کے پہنچتے ہیں مسافر واں تک — یہ قبر کی منزل بھی عجب بھاری ہے

---

اک روز جہاں سے جان کھونا ہوگا — گھر چھوڑ کے زیر خاک سونا ہوگا
بالش سے سروکار نہ بستر سے غرض — اپنا کسی تکیہ میں بچھونا ہوگا

---

آغوش لحد میں جبکہ سونا ہو گا
جز خاک کے تکیہ نہ بچھونا ہو گا
تنہائی میں آہ کون ہووے گا انیس
ہم ہوئینگے اور قبر کا کونا ہو گا

---

غافل تجھے کیوں خواہش دنیائے دنی ہے
پیوند زمیں ہر کوئی درویش و غنی ہے
جو قاقم و سنجاب پہنتے تھے ہمیشہ
سوتے ہیں تہ خاک گلے میں کفنی ہے

---

کیا کیا دنیا سے صاحب مال گئے
دولت نہ گئی ساتھ نہ اطفال گئے
پہنچا کے لحد تلک پھر آئے سب لوگ
ہمراہ اگر گئے تو اعمال گئے

---

گر لاکھ برس جئے تو پھر مرنا ہے
پیمانۂ عمر اِک دن بھرنا ہے
ہاں توشۂ آخرت مہیّا کر لے
غافل تجھے دنیا سے سفر کرنا ہے

انیس

## ۳۷۔ پپیہے

وہی تان پھر سنا دے مرے خوشنوا پپیہے
مرے دلربا پپیہے مرے خوش ادا پپیہے

اسی دردِ مندِ دل سے اسی صوتِ مضمحل سے
ترے عشق کے تصدق وہی راگ گا پپیہے
مری نیند اُچھٹ گئی ہے تری صوتِ جانفزا سے
دلِ مضطرب ہے بیکل اسے تو سلا پپیہے
یہ گھٹائیں کالی کالی یہ ہوا کے سرد جھونکے
کوئی تان اونچے سر میں وہی پھر لگا پپیہے
تجھے رشکِ گل دکھا دوں تجھے سرو سے ملا دوں
تری بیکلی کا آخر ہے علاج کیا پپیہے
یہ غضب کی آہ و زاری یہ بلا کی بے قراری
تجھے کس کا ہے تصور ہمیں کچھ بتا پپیہے

راواں

## ۳۸۔ پی

پپیہے او پپیہے، تو یہ کیوں آنسو بہاتا ہے
زباں پر تیری پی پی کسلئے رہ رہ کر آتا ہے
صدائے دردِ غم کیوں دردمندوں کو سناتا ہے
جو خود ہی جل رہا ہو اور کیوں اسکو جلاتا ہے
کاٹوں تو ری چونچ پپیہے ڈالوں وا پہ نون
میں پیو کی، اور پیو مورا، تو پی کہے سو کون
شمیمِ زلفِ عنبر بیز پھیلاتا ہے کیوں ظالم
تجھے افسانۂ رازِ دوستاں بھاتا ہے کیوں ظالم
مرے آگے ترانہ عشق کا گاتا ہے کیوں ظالم
کسی کا نام لے لے کر یہ چلاتا ہے کیوں ظالم

کاٹوں توری چونچ پپیہے ڈاروں وا پہ نون
میں پیو کی، اور پیو مورا، تو پی کہے سو کون

غمِ آرام جاں میں اور بے آرام کرتا ہے  رموزِ خاصِ عشق و عاشقی کیوں عام کرتا ہے
سرِ بازار نامِ یار کیوں بدنام کرتا ہے  کسی کے راز کیوں کمبخت طشت از بام کرتا ہے

کاٹوں توری چونچ پپیہے ڈاروں وا پہ نون
میں پیو کی، اور پیو مورا، تو پی کہے سو کون

اندھیری رات میں سچ تو نکو چونکا دے نہ چلاّ کر  بزنگِ بجے گل ناوان جامے سے نہو باہر
اری ننھی سی چڑیا جان ننھی سی زبان گز بھر  چڑھا دے گا کوئی منصور کی مانند سولی پر

کاٹوں توری چونچ پپیہے ڈاروں وا پہ نون
میں پیو کی، اور پیو مورا، تو پی کہے سو کون

امجد

## ۳۹۔ بلبل

دیدِ گل کے تجھے پڑ جائینگے لالے بلبل  پڑ گئی جب کسی صیاد کے پالے بلبل
کان کھولے ہوئے گل گوش برآواز ہے آج  دردِ دل جو تجھے کہنا ہو سنا لے بلبل

پھر وہی کنجِ قفس ہے وہی صیاد کا گھر	چار دن اور ہوا باغ کی کھالے بلبل
دام میں پھنس کے نکلنا ترا ناممکن ہے	تا بہ مقدور پر و بال ہلالے بلبل
پہلے گلشن کی ہوا دیکھ لے رہ کر چندے	آشیاں کی تو ابھی طرح نہ ڈالے بلبل
مانگ خالق سے دعا بعد بقائے گل کی	پہلے صیاد سے خیر اپنی منالے بلبل
دست انداز نہ ہو گل پہ ابھی اے گلچیں	صبر کر صبر ذرا باغ سے جالے بلبل
کسی غنچہ کو چھوا اور نہ کوئی گل توڑا	گھورتی کیوں ہے مجھے آنکھ نکالے بلبل
نہ رہی بوئے وفا ایک بھی گل میں باقی	ابتو اس باغ سے اللہ اٹھالے بلبل
نہ رہے گل ہی گلستاں میں جو تھے رتبہ شناس	اڑ گئے سب ترے پہچاننے والے بلبل
کس طرف جائیگی برداشتہ خاطر ہو کر	باغ کیوں کرتی ہے گلچیں کے حوالے بلبل

دم بدم سینۂ سوزاں سے نہ کر نالۂ گرم
پڑ نہ جائیں تری منقار میں چھالے بلبل

رہنما

## بہ بلبل

واہ کیا خوب پر و بال نکالے بلبل	اڑتے ہی پڑ گئی صیاد کے پالے بلبل

نو گرفتار ہے صیاد کا سمجھے تو مزاج
تھوڑی تھوڑی ابھی آواز نکالے بلبل
خوش بیانی ہی تری سارے چمن میں مشہور
کچھ تو صیاد کو باتوں میں لگالے بلبل
دھیان صیاد کا گلچیں کا خطر خوفِ خزاں
ہو بلا ایک تو سر سے اُسے ٹالے بلبل

پھول گلشن میں نہ آئے تھے کہ صیاد آیا
دل کے ارمان کہو خاک نکالے بلبل

امیر

## ۴۱ - وداعِ بلبل

کہو بلبل کو لیجائے چمن سے آشیاں اپنا
پڑھے گر صد ہزار افسوں نہوگا باغباں اپنا
ہوئی جب باغ سے رخصت کہا رو رو کے یہ حسرت
لکھا تھا یوں کہ فصل گل میں چھوڑوں آشیاں اپنا
یہ حسرت رہ گئی کس کس مزے سے زندگی کرتے
اگر ہوتا چمن اپنا گل اپنا باغباں اپنا

نہ تو نے گل کیا اپنا نہ بلبل باغباں اپنا
چمن میں کس بھروسے پر بنایا آشیاں اپنا

علی گوہر

---

# ۴۲۔ بلبلِ اسیر

چھاتی قفس میں داغ سے ہو کیوں نہ رشکِ باغ
جوشِ بہار تھا کہ ہم آئے اسیر ہو

مجھ کو نہ دے ہمصفیر مژدۂ فصلِ بہار — آہ کہ صیاد کے دل پہ نہیں اختیار
یاد ہیں وہ دن کہ جب باغ میں تھا آشیاں — آہ وہ طرفِ چمن اور وہ سرِ شاخسار
نور کا تڑکا ہوا، اور یہ عالم ہوا — آئی نسیمِ سحر باغ میں مستانہ وار
یوں دہنِ غنچہ سے، قطرۂ شبنم گرے — دو دو اُگلنے لگے جیسے کوئی شیر خوار
آئی کسی شاخ سے، ایسی سُریلی صدا — جیسے بجائے کہیں، بین کوئی بین کار
بھیردیں اُڑنے لگی، باغ میں چاروں طرف — تانے اڑانے لگی اونچے سروں میں ہزار
مرغِ چمن اڑ کے سب نغمہ سرا جس طرح — کوک دے ارگن کوئی اور الاپے بہار
تجھ سے کہاں تک کہوں قصّۂ دور و دراز — ہم اسی حیرت میں تھے اتنے میں اک دامدار
لے کے کوئی دام سخت، آگیا گلزار میں — ہم جو ہیں اُڑنے لگے ہو گئے اُسکے شکار
آہ وہ آزادیاں راس نہ آئیں ہمیں — عہدِ مسرت مگر ہم سے نہ تھا استوار
اسکو ہوئیں مدتیں ہم ہیں اسیرِ قفس — اب ہیں نہ وہ چہچہے اور نہ باغ و بہار

جلد دوم

سامنے ہے یہ قفس اور یہی تیلیاں — ہے یہی آب و ہوا اور یہی لیل و نہار
قید میں گزری ہے عمر چھوٹنے سے یاس ہے — مرگ کی ہے آرزو موت کا ہے انتظار
آہ کہ طبع چمن ہم سے موافق نہ تھی — آہ مزاجِ بہار ہم سے نہ تھا سازوار
حالتِ مرغِ اسیر تجھ سے کہوں کیا جگرؔ
دیدۂ عبرت سے ہوں اشک رواں بار بار

مرزا

# ۴۳۔ فغانِ بلبل

جہاں گیا میں گیا دام لے کے واں صیّاد — پھر انتلاش میں میری کہاں کہاں صیّاد
دکھایا کنج قفس مجھ کو آب و دانہ نے — وگرنہ دام کہاں میں کہاں کہاں صیّاد
اُجاڑا موسم گل ہی میں آشیاں میرا — الٰہی ٹوٹ پڑے تجھ پہ آسماں صیّاد
چمن میں رکھا نہ بلبل کا نام تک باقی — خدا کرے یونہیں ہو جائے بے نشاں صیّاد
قفس کو شام سے لٹکا کے فرشِ خواب کے پاس — سنا کیا مری تا صبح داستاں صیّاد
کرے گا یاد مرے زمزموں کو بعد مرے — ہوں چند روز ترے گھر میں میہماں صیّاد
دکھائیگا نہ اگر سیر بوستاں صیّاد — پھڑک پھڑک کے قفس ہی میں دونگا جاں صیّاد

رہے نہ قابلِ پرواز بال و پر میرے — قفس سے اڑ کے میں اب جاؤں گا کہاں صیاد جلد دوم
پروں کو کھول دے ظالم جو بند کرتا ہے — قفس کو لے کے میں اڑ جاؤں گا کہاں صیاد
میں جھانکتا نہیں چاک قفس سے بھی گل کو — نہ ہوئیے تا مری جانب سے بدگماں صیاد
ہزار مرغ خوش الحاں چہکتے ہیں ہر سو — بہ از چمن ہوا اب تو ترا مکاں صیاد

ستم زیادہ نہ کر حکم دے رہائی کا
پکارتے ہیں گرفتار الاماں صیاد

رہنما

# ۴۴۔ بلبل و صیاد

جسے کہ یاد ہوا اپنا آشیاں صیاد — بھلا وہ خاک کہے حال بوستاں صیاد
عبث عبث تو نہ ہو مجھ سے بدگماں صیاد — کھلی ہے کنج قفس میں مری زباں صیاد

میں ماجرائے چمن کیا کروں بیاں صیاد

خراب تھا مرے ہمراہ سایہ ساں صیاد — چمن میں تھا کبھی بن میں کبھی واں صیاد
غرضکہ ساتھ ہی پہنچا جہاں تہاں صیاد — جہاں گیا میں گیا دام لے کے واں صیاد

پھر اتلاش میں میری کہاں کہاں صیاد

بہار کیا کہ خزاں میں چھوا نہ اک تنکا    کچھ اور مجھ کو شکایت نہیں پہ ہے یہ گلا
اُجاڑا موسم گل ہی میں آشیاں میرا    عبث یہ او ستم ایجاد کیوں غضب توڑا
الٰہی ٹوٹ پڑے تجھ پر آسماں صیاد

حواس باختہ ہوں مجھ پر اک مصیبت ہی    بیان کر نہیں سکتا جو میری حالت ہی
عجیب قصہ ہی دلچسپ اک حکایت ہی    ابھی ہوں تازہ گرفتار زور وحشت ہی
سناؤں گا گل وبلبل کی داستاں صیاد

حکایت گل وبلبل مجھے سناتا ہے    کلام کرتا ہی وہ دل کو جو خوش آتا ہے
اُداس دیکھ کے مجھ کو چمن دکھاتا ہے    ہر ایک بات میں سو سو طرح لبھاتا ہے
کئی برس میں ہوا ہی مزاج داں صیاد

زیادہ گھر سے ہی راحت مجھے قفس میں بھی    خدا گواہ ہے تعریف ہو نہیں سکتی
عزیز رکھتا ہے کرتا ہے خاطریں میری    کب اسکی ذات سے اتنی مجھے توقع تھی
ملا ہے خوبیِ قسمت سے قدرداں صیاد

رہنما

جلدِ دوم

# ۵۴۔ بلبل کی فریاد

صیاد نے چھڑایا جس دن سے آشیانہ — پہلو میں دل کے بدلے غم نے کیا ٹھکانا
گلزار سے نکالا قیدِ قفس میں ڈالا — بیدرد کچھ نہ سمجھا ظالم نے کچھ نہ جانا
آزاد تھا کبھی میں دل شاد تھا کبھی میں — تھے وہ بھی دن الٰہی تھا وہ بھی اک زمانا
روتا ہوں خوں کے آنسو آتا ہی یاد جس دم — غنچوں کا مسکرانا پھولوں کا کھل کھلانا
موجِ صبا کا چلنا تھم تھم روش روش پر — شاخوں کا جھوم جانا سبزے کا لہلہانا
وہ جانفزا ہوائیں وہ دلکشا گھٹائیں — مرغانِ ہمنوا کا ساون کے گیت گانا
بارش کی وہ پھواریں برسات کی بہاریں — پتلی سی ٹہنیوں پر وہ جھولنا جھولانا
صحنِ چمن میں پھرنا وہ شب کی چاندنی میں — دل میں سرور آنا آنکھوں میں نور آنا
وہ شام کے نظارے جگنو وہ پیارے پیارے — وہ صبح کے ستارے اُن کا وہ جھلملانا

اس قیدِ بیکسی کا کب تھا خیال مجھ کو
مل جائیں کاش واپس وہ ماہ و سال مجھ کو

بے رحم کے ستم کی گھڑیاں اُٹھا رہا ہوں — بیداد سہہ رہا ہوں دکھ درد پا رہا ہوں
مجھ بے زباں کی بولی کوئی نہیں سمجھتا — ہر چند چیخ کر میں دکھڑا سنا رہا ہوں

قسمت کو رو رہا ہوں میں اور یہ ستمگر دلمیں سمجھ رہا ہی خوش ہو کے گا رہا ہوں
اک آگ سی لگی ہی یاد وطن کی دل ہیں رو رو کے آنسوؤں سے اسکو بجھا رہا ہوں

سب ہمصفیر میرے خوشیاں منا رہے ہیں
تن تن کے اڑ رہے ہیں اڑ اڑ کے گا رہے ہیں

اے کاش جا کے بیٹھوں پھر کنج دلنشیں میں گاتا پھروں ترانے گلشن کی سرزمیں میں
سوز نہاں بجھاؤں جوئے چمن پہ جا کر پھر جا ملوں میں اپنے یاران و انہ چیں میں
یہ تیلیاں قفس کی اے کاش پھونکڈالوں اتنا اثر تو یارب ہو آہ آتشیں میں
اجڑا ہوا نشیمن پھر جا بساؤں اپنا اب کے جو تھا بنایا گلہائے یاسمن میں

کب ہو مجھے رہائی کب آشیاں میں پہنچوں
اپنے وطن کو جاؤں، اپنے مکاں کو پہنچوں

محمد واصم

# ۴۶۔ ماتم بلبل

یہ بلبل کا غم ہے نہ مضمون خیالی
ذرا دیکھ اپنے چمن کو تو مالی نظر آ رہا ہے یہ کچھ خالی خالی

نہ پھولوں کا ہنسنا نہ بلبل کا رونا — نہ رنگیں جمالی نہ شیریں مقالی
پڑی مردہ کنج قفس میں ہے بلبل — وہ ہر دل پیاری وہ نازوں کی پالی
نشاں ضرب کے ہیں تنِ نازنیں پر — یہ گلچیں نے جاں اسکی کیوں یوں نکالی
یقیناً جب اس نے گلِ تر کو توڑا — تو شیون سے اُس نے اک آندھی نکالی
یہی ہاں یہی ننھی منّی سی چڑیا — کہ کل جس نے یوں راہِ ملک بقا لی
نظر اس پہ رکھتی تھی جسکی مکاں تک — گیا ہے نہ جائے گا پیکِ خیالی
زمانہ میں تھا شور اس کی فغاں کا — ثنا گر تھے اس کے ادانی اعالی

طیورِ چمن مرتے تھے اسکی لے پر
غرض جانِ گلزار تھی مرنے والی

بُرے وقت میں کوئی آڑے نہ آیا — کہاں تھے یہ گل کے اہالی موالی
یہ سوسن نے گونگے کا کھایا تھا کیوں گڑ — نہ کچھ بات اس نے زباں سے نکالی
یہ کہتی کہ ظالم ذرا ڈر خدا سے — یہ بھی بات سیدھی نہ طعنہ نہ گالی
رہیں مہر بر لب نہ کچھ منہ سے پھوٹیں — اب ایسی بھی کلیاں نہ تھیں ننھی بالی
نہ سمجھو کہ ہے بیخبر اس ستم سے — خداوند قدوس کی ذات عالی
ستم کا عوض لے گا اور جلد لے گا — وہ بیکس کا وارث وہ بےکس کا والی

مگر شانِ قہرِ خداوند کے ہیں — کرشمے انوکھے ادائیں نرالی
شکنجہ میں کستا ہے وہ ڈھیل دیکر — کہ ہے بے پنہ اسکی شانِ جلالی
بہت جلد خوں رنگ لائیگا اسکا — نہ فریاد بلبل کی جائیگی خالی
پڑینگے اسے اپنے جینے کے لالے
چھپے گی نہ گلچیں کے دامن کی لالی

ایک مسلمان خاتون ازعلیگڑھ

## ۴۷۔ ایک پرندے کی فریاد

آتا ہے یاد مجھ کو گزرا ہوا زمانہ — وہ جھاڑیاں چمن کی وہ میرا آشیانہ
وہ ساتھ سب کے اُڑنا وہ سیر آسماں کی — وہ باغ کی بہاریں وہ سب کا ملکے گانا
پتوں کا ٹہنیوں پر وہ جھومنا خوشی میں — ٹھنڈی ہوا کے پیچھے وہ تالیاں بجانا
آزادیاں کہاں وہ اب اپنے گھونسلے کی
اپنی خوشی سے جانا اپنی خوشی سے آنا
لگتی ہے چوٹ دل پر آتا ہے یاد جسدم — شبنم کا صبح آکر پھولوں کا مُنہ دُھلانا
وہ پیاری پیاری صورت وہ کامنی سی مورت — آباد جس کے دم سے تھا میرا آشیانا

تڑپا رہی ہے مجھکو رہ رہ کے یاد اسکی　　تقدیر میں لکھا تھا پنجرے کا آشیانا 

اس قید کا الٰہی دکھڑا کسے سناؤں
ڈر ہے یہی قفس میں میں غم سے مر نہ جاؤں

کیا بدنصیب ہوں میں گھر کو ترس رہا ہوں　　ساتھی تو ہیں وطن میں میں قید میں پڑا ہوں
آئی بہار کلیاں پھولوں کی ہنس رہی ہیں　　میں اس اندھیرے گھر میں قسمت کو رو رہا ہوں
ہائے نہیں کنبے والے خوشیاں منا رہے ہیں　　میں دل جلا اکیلا دکھ میں کراہتا ہوں

آتی نہیں صدائیں ان کی مرے قفس میں
ہوتی مری رہائی اے کاش میرے بس میں

ارمان ہے یہ جی میں اڑکر چمن کو جاؤں　　ٹہنی پہ گل کے بیٹھوں آزاد ہو کے گاؤں
بیری کی شاخ پر ہو ویسا ہی پھر بسیرا　　اس اجڑے گھونسلے کو پھر جا کے میں بساؤں
چگتا پھروں چمن میں دانے ذرا ذرا سے　　ساتھی جو ہیں پرانے ان سے ملوں ملاؤں

پھر دن پھریں ہمارے پھر سیر ہو وطن کی
اڑتے پھریں خوشی سے کھائیں ہوا چمن کی

جب سے چمن چھٹا ہے یہ حال ہو گیا ہے　　دل غم کو کھا رہا ہے غم دل کو کھا رہا ہے
گانا اسے سمجھ کر خوش ہوں نہ سننے والے　　دکھے ہوئے دلوں کی فریاد یہ صدا ہے

جلددوم آزاد جس نے رہ کر دن اپنے ہوں گزارے — اس کو بھلا خبر کیا یہ قید کیا بلا ہے

آزاد مجھ کو کر دے او رقید کرنے والے

میں بے زباں ہوں قیدی تو چھوڑ کر دعا لے

اقبال

## ۴۴۔ چڑیا کی زاری

اے بد نہاد لڑکے اے نابکار لڑکے — یہ کیا کیا خدا کی تجھ پر ہو مار لڑکے

نازل غضب خدا کا تجھ پر اسی گھڑی ہو — اور موت لیکے خنجر سر پر ترے کھڑی ہو

ظالم، خدا کرے تو بچپن میں جان کھوئے — میری طرح سے تیری، ماں زار زار روئے

بے رحم کیا بگاڑا ان بے پروں نے تیرا — نقصان کیا کیا تھا ان بے گھروں نے تیرا

ابتک نہ تھے انہوں نے سفاک پر سنبھالے — میرے غریب بے پر میرے وہ بھولے بھالے

کن کن مصیبتوں سے تھا آشیاں بنایا — لالا کے تنکا تنکا تھا گھر یہاں بنایا

وہ گھر کہیں پڑا ہے بچے کہیں پڑے ہیں — دور از مکان ویران بیکس کہیں پڑے ہیں

وہ میرا گھر میں آنا۔ انکا وہ چہچہانا — ان کا وہ لاڈ کرنا میرا وہ صدقے جانا

کن کن دکھوں سے ہائے بچوں کو میں نے پالا — پڑنا تھا وائے قسمت اس پرجفا سے پالا

مٹی پہ ہائے ہارے بیجاں پڑے ہوئے ہیں
کس نیند میں یہ میرے ناداں پڑے ہوئے ہیں

افسوس نسل انساں تجھ میں وفا نہیں ہے — کہتے ہیں اُنس جسکو تجھ میں ذرا نہیں ہے
تیغ جفا سدا ہے تیری میاں سے باہر — جور و جفا ہیں تیرے حدِّ بیاں سے باہر
ہمسائیگی میں تیرے آکر مکیں ہوئے تھے — لچھن ترے مگر ہم کچھ جانتے نہیں تھے
سختی تری ستمگر کتنی ہے بیکسوں پر — یہ جبر بے تحاشا یہ جور بے بسوں پر

غدّار بے وفائی تیری سرشت میں ہے
تیرا ہی و تیرہ دنیائے زشت میں ہے

نزدیک نسلِ انساں ہرگز کوئی نہ آئے — اپنے جگر پہ زخمِ تیغِ ستم نہ کھائے
اس میل جول کا گر انجام جانتی میں — کمبخت دل کا کہنا ہرگز نہ مانتی میں
جنگل میں جاکے اپنا میں آشیاں بناتی — خطرے میں اپنی جاں کو ہرگز نہ ڈالتی میں

میں انکو لا کھلاتی جنگل سے جاکے دانے
جتنک نہیں ہوئے تھے کمسن مرے سیانے

مجھ پر ستم ہوا ہی اے جسم و جاں کے مالک — اے دادگر زمیں کے اے آسماں کے مالک
میں بے زباں ہوں کرتی فریاد تیرے آگے — کہتی ہوں اپنے غم کی روداد تیرے آگے

اب کس طرف کو جاؤں میں بے زبان چڑیا
میں غم کی ماری چڑیا، میں خستہ جان چڑیا

محروم

# ۴۹- دَورِ بہار

پھول کھلنے سے ہوا سارا چمن رشکِ جناں
بلبلوں کا اس لئے انداز کچھ مستانہ تھا

اپنی خوبی پر تھا اتراتا ہر اک غنچہ دہاں
قمریوں کا سرو سے برتاؤ بے باکانہ تھا

جھولتے گلہائے تر زربفت کے جھولوں میں تھے
جبکہ خود گلچیں بھی ان کے حسن کا دیوانہ تھا

بے خطر پھرتا تھا ہر اک طائرِ شیریں زباں
اور یگانہ ہو گیا جو سبزۂ بیگانہ تھا

چہچہانے کی صدائیں آ رہی تھیں کان میں
اس سے بڑھ کر کیا کہوں وہ اک عجائب خانہ تھا

یک بیک جھونکا ہوائے تُند کا آیا وھاں
کچھ نہ تھا گویا کہ مدّت کا وہ اک ویرانہ تھا

آشیانِ بلبلِ بیکس جو یوں درہم ہوا
زاغ کا اور بوم کا اب خاص خلوت خانہ تھا

دیکھکر یہ حالِ دل منظور یوں گویا ہوا
جو کہ دیکھا خواب تھا اور جو سُنا افسانہ تھا

منظور

# ۵۰- کلی کی بے کلی

نسیم نے مجھے آ آ کے گدگدایا ہے
اسی سے میرے لبوں پر تبسّم آیا ہے
یہ میری بو کو نہ چھوڑیگی میں سمجھتی ہوں
مرے حجاب کو توڑیگی میں سمجھتی ہوں
بنے گی ہاتھ مرے پیرہن کو کھولے گی
کلید ہو کے یہ قفل دہن کو کھولے گی
جو میں ہنسونگی تو گلچیں مجھے نہ چھوڑے گا
وہ سلسلہ مری حبّ وطن کا توڑے گا
شجر کی شاخ نہ مجھ کو نصیب پھر ہو گی
شعاعِ مہر نہ میرے قریب پھر ہو گی
کہاں یہ رات کو تاروں کی چھاؤں میں رہنا
جگر چھدے گا بنونگی میں ہار یا گہنا

گلے پڑونگی میں جسکے وہ ملکے چھوڑیگا     مرے لباس کی رنگت بدلکے چھوڑیگا
جفائیں سہنے کو شاید جہانیں آئی ہیں     ہوئی یہ چوک کہ حس اور جان لائی ہیں
کہے یہ کون کہ اللہ سے ڈرا دگل چیں     یہ بے زباں ہی نہ اس پر ستم کرا وگلچیں
وہ کیا سنے گا اسے کوڑیوں کا لالچ ہے
طمع ہے سخت بری چیز شوق یہ سچ ہے

شوق قدوائی

## ۵۱۔ پھول کی فریاد

کیا خطا میری تھی ظالم تونے کیوں توڑا مجھے
کیوں نہ میری عمر ہی تک شاخ میں چھوڑا مجھے

جانتا گر اس ہنسی کے دردناک انجام کو
میں ہوا کے گدگدانے سے نہ ہنستا نام کو

شاخ نے آغوش میں کس لطف سے پالا مجھے
تونے ملنے کے لئے بستر پہ لا ڈالا مجھے

میری خوشبو سے بسائیگا بچھونا رات بھر
صبح ہوگی تو مجھے تو پھینک دیگا خاک پر

پتیاں اُڑتی پھریں گی منتشر ہو جائیں گی
رفتہ رفتہ خاک میں مل جائیں گی کھو جائیں گی

تو نے میری جان لی دم بھر کی زینت کیلئے
کی جفا مجھ پر فقط تھوڑی سی فرصت کے لئے

دیکھ میرے رنگ کی حالت بدل جانے پہ ہے
پتّی پتّی ہو چلی ہے آب مرجھانے پہ ہے

پیڑ کے وہ سبز پتّے رنگ میرا اُن میں لال
جس طرح کاہی دوپٹّے میں کسی گلرو کے گال

جس کی رونق تھا میں بے رونق وہ ڈالی ہو گئی
حیف ہے بچے سے ماں کی گود خالی ہو گئی

تتلیاں بے چین ہونگی جب نہ مجھ کو پائیں گی
غم سے بھونرے روئیں گے اور بلبلیں چلائیں گی

دودھ شبنم نے پلایا تھا ملا وہ خاک میں
کیا خبر تھی یہ کہ ہے بے رحم گلچیں تاک میں

مہر کہتا ہے مری کرنوں کی سب محنت گئی
ماہ کو غم ہے کہ میری دی ہوئی رنگت گئی

دیدۂ حیراں ہے کیاری باغباں کے دل پہ داغ
شاخ روتی ہے کہ ہے ہے گُل ہوا میرا چراغ

میں بھی فانی تو بھی فانی سب ہیں فانی دہر میں
اِک قیامت ہے مگر مرگِ جوانی دہر میں

شوق کیا کہتے ہیں تو سُن لے سمجھ لے مان لے
دل کسی کا توڑنا اچھا نہیں تو جان لے

شوق قدوائی

# ۵۲۔ ختم بہار

ختم کیا صبا نے رقص، گُل پہ نثار ہو چکی
جوشِ نشاط ہو چکا، صوتِ ہزار ہو چکی

رنگِ بنفشہ مٹ گیا، سنبل تر نہیں رہا
صحنِ چمن میں زینتِ نقش و نگار ہو چکی

مستیِ لالہ اب کہاں، اس کا پیالہ اب کہاں
دَورِ طرب گزر گیا آمدِ یار ہو چکی

رُت وہ جو تھی بدل گئی آئی بس اور نکل گئی
تھی جو ہوا میں نکہتِ مشکِ تتار ہو چکی
ابتک اسی روش پہ ہے اکبر مست و بے خبر
کہدے کوئی عزیزِ من فصلِ بہار ہو چکی

اکبر

## ۵۳ - دَورِ خزاں

باغ دلّی میں جو اک روز ہوا میرا گزار — نہ وہ گل ہی نظر آیا نہ وہ گلشن نہ بہار
نخل بے بار پڑے سوکھی پڑی ہیں روشیں — خاک اُڑتی ہی ہر اک طرف پڑے ہیں خس و خار
مسکراتا تھا جہاں غنچہ و گل ہنستا تھا — اشک شبنم کے بھی قطرے کا نہیں واں آثار
جس جگہ جلوہ نما رہتے تھے سرو و شمشاد — مشتِ پر قمری کے اس جا نظر آئے یکبار
دیکھتا کیا ہوں مگر سوکھی سی اک شاخ اوپر — عندلیب ایک ہی بے بال و پر و دل افگار
بدم سرد بصد حسرت و صد سوزِ جگر — دیکھکر سوے چمن کہتی تھی با نالہ زار

حیف در چشم زدن صحبتِ یار آخر شد
روےُ گل سیر ندیدیم و بہار آخر شد

سودا

# ۵۴۔ موسمِ سرما کا آخری گلاب

یہ آخری گلاب کا ہے یادگار پھول
اور شاخ پر کھلا ہوا تنہا چمن میں پھول
بیکس غریب فرقتِ احباب میں ملول
دھندلا سا اک چراغ تہِ انجمن میں پھول

---

ہے کوئی غمگسار نہ ہمدم کوئی قریں
بچپن کے آشنا ہیں نہ وہ خانداں کے پھول
رخصت ہوئے چمن سے رفیقانِ ہمنشیں
بکھرے پڑے ہیں خاک پہ اب گلستاں کے پھول

---

نئی ہی آہ کوئی کلی بھی نہیں قریب
ڈالے جو عکس پھول سے رُخ کا غریب پہ
کچھ دردِ دل کا حال کہے جس سے غم نصیب
جو اُس کی آہِ سرد کو سُن کر ہو نوحہ گر

---

کملانے دونگا تجھکو میں تنہا نہ شاخ پر
ڈر ہے نہ کنج میں تری مٹی خراب ہو
احباب سو رہے ہیں جہاں تیرے بیخبر
جا تو بھی اُنکے ساتھ ہم آغوشِ خواب ہو

---

کب تک زباں پہ فرقتِ احباب کا گلا
اب تیری پتیاں میں بچھاتا ہوں خاک پر

ہیں محوِ خوابِ مرگِ جہاں تیرے آشنا تجھکو بھی ان کے ساتھ سلاتا ہوں خاک پر جلد دوم

---

رخصتِ سفر اُٹھاؤنگا میں بھی جہاں سی جلد احباب مجھسے جب مرے ہوجائینگے جُدا
چھوٹوں گا مرکے ہجر کے دردِ نہاں سی جلد تنہا کوئی جہاں میں جیا بھی تو کیا جیا

---

کیا لیکے آہ کوئی کرے عمر جاوداں سلکِ وفا میں جب نہ رہے دُرِّ آبدار
یارانِ رفتہ کا ہے زیارت کدہ جہاں میری بھی بیکسی کا بنیگا وہی مزار

---

جب اُٹھ گئے جہان سے یارانِ زندہ دل جی کر غمِ فراق کے صدمے سہے گا کون
کڑیاں تری اُٹھانے کو اے دردِ جاں گسل اس غم کدے میں آہ اکیلا رہے گا کون

سرول

# ۵۵- سیلِ زمانہ

مگر اوسیلِ حادثہ خدارا صبر کر ذرا
یہ دیکھ سامنے ہی کیا جزیرہ ایک خوش نما

ہری بھری یہ ڈالیاں لالہ و گل کی لالیاں
یہ نہریں اور نالیاں یہ لطفِ زندگی ہیں کیا
وہ دیکھ چند مہ جبیں حسین اور نازنین
لئے ستار اور بین بلا رہے ہیں مجھ کو آ
زمیں یہ دیکھ لینے دے یہ گانے سن تو لینے دے
ذرا سا دم تو لینے دے
مگر سنے تری بلا

یہ سامنے ہیں جو عیاں مٹے ہوؤں کے ہیں نشاں
یہ دارا یہ نوشیرواں ہیں اپنے سب کے سب فنا
وہ رومیوں کی عز و شاں وہ جام جم کی داستاں
حجازیوں کے وہ نشاں وہ ہند و چیں کی خوبیاں
وہ پہلوانِ نامور وہ خسروانِ تاجور
وہ اہلِ علم با ہنر وہ دینِ حق کے راہبر
گئے یہ سب کے سب گزر
مگر رہی تجھے بقا

بہائے جا اُڑائے جا ڈوبائے جا مٹائے جا
قسم ہے تجھکو اپنی ہی یہی روش نبھائے جا

ناشاد

# ۵۶ مثالِ زندگی

تارا فلک سے جیسے گرے کوئی ٹوٹ کر
اور گرتے ہی نظر سے ہو غائب زمین پر

یا جیسے گرم سرعتِ پرواز ہو عقاب
یا موسم بہار کا اُٹھتا ہوا شباب

یا جیسے گُل پہ صبح کو شبنم ہو قطرہ ریز
یا جیسے بادِ تند ہو طوفاں میں موج خیز

یا جیسے سطح آب پہ اُبھرے کوئی حباب
یونہی بشر ہے دہر میں تصویرِ انقلاب

آیا ادھر نسیم کا جھونکا ادھر نہ تھا
پانی میں بلبلا ادھر اُبھرا اُدھر نہ تھا

جلددوم شبنم اڑی نظر جو پڑی آفتاب کی
پرواز تھی نہ چشم زدن میں عقاب کی

آئی خزاں تو موسمِ گل کا نشاں نہ تھا
تارا گرا تو گر کے تجلّی فشاں نہ تھا

آئی قضا نمود وجود بشر نہ تھی
تھی اِک طلسم ہستی بود بشر نہ تھی

شاد بجواڑیہ

## ۵۷ - ہم چلے

فقیرانہ آئے صدا کر چلے — میاں خوش رہو ہم دعا کر چلے
جو تجھ بن نہ جینے کو کہتے تھے ہم — سو اس عہد کو اب وفا کر چلے
شفا اپنی تقدیر ہی میں نہ تھی — کہ مقدور تک تو دوا کر چلے
وہ کیا چیز ہی آج جس کے لئے — ہر اک چیز سے دل اُٹھا کر چلے
کوئی ناامیدانہ کرتے نگاہ — سو تم ہم سے منہ ہی چھپا کر چلے
دکھائی دیئے یوں کہ بے خود کیا — ہمیں آپ سے بھی جدا کر چلے

جھڑے پھول جس رنگ گلبن سے یوں چمن میں جہاں کے ہم آکر چلے
نہ دیکھا غمِ دوستاں شکر ہے ہمیں داغ اپنا دکھا کر چلے

کہیں کیا جو پوچھے کوئی ہم سے میرؔ
جہاں میں تم آئے تھے کیا کر چلے

میرؔ

## ۵۸- میرے بعد

منہ پہ رکھ دامنِ گل روئینگے مرغانِ چمن باغ میں خاک اُڑائیگی صبا میرے بعد
جیتے جی قدر بشر کی نہیں ہوتی پیارے یاد آئیگی تجھے میری وفا میرے بعد

جا کے کہدیوے کوئی خاںؔ کی زبانی اتنی
اب نہیں آتے ہو پھر آؤ گے کیا میرے بعد

خاںؔ

## ۵۹- میرے بعد

میری وحشت کا جو کچھ حال سُنا میرے بعد ہوگیا جوشِ جنوں حد سے سوا میرے بعد
سونا جنگل جو نظر اس کو پڑا میرے بعد آکے سجادہ نشیں قیس ہوا میرے بعد

نہ رہی دشت میں خالی مری جا میرے بعد

باغِ عالم میں وہ بلبل ہوں کہ ہوں جانِ چمن
میں نہونگا تو نہ ہوگا کوئی خواہانِ چمن
پھاڑ ڈالینگے گریباں کو جوانانِ چمن
منہ پہ رکھ دامن گل روئینگے مرغانِ چمن
ہر روش خاک اُڑائیگی صبا میرے بعد

میں ہی دیوانہ اکیلا نہیں صحرا میں ہوں
بعد میرے ابھی ہوئینگے بہت سی مجنوں
کتنے تلوؤں کا ابھی تجھکو بہانا ہے خوں
تیز رکھنا سرِ ہر خار کو اے دشتِ جنوں
شاید آجائے کوئی آبلہ پا میرے بعد

سنسناہٹ سی اک اٹھتی ہے بدن میں ہر صبح
جان آجاتی ہے گویا مرے تن میں ہر صبح
آہ بھر کے یہی کہتا ہوں کفن میں ہر صبح
وہ ہواخواہ چمن ہوں کہ چمن میں ہر صبح
پہلے میں جاتا تھا اور بادِ صبا میرے بعد

مرگیا جبکہ امانت تو پھری کچھ تقدیر
غم ہوا اس کو بہت ہوگئی حالت تغییر
جیتے جی تو نہ خبر لی نہ ذرا کی تدبیر
بعد مرنے کے مری قبر پر آیا وہ میر
یاد آئی مرے عیسیٰ کو دوا میرے بعد

امانت

# ۶۰- دم واپسیں

آہ کیسا ہی وقت درد انگیز — کیسا نظارہ ہی یہ رقت خیز
اُف ہے کیسا یہ دلخراش سماں — عالمِ نزع میں ہے ایک جوان
اک طرف دوست آشنا ہیں کھڑے — اک طرف غم میں اقربا ہیں کھڑے
اک عجب خامشی کا عالم ہی — جس کو دیکھو وہ چشم پرنم ہے
کوئی فکرِ دوا میں ہی مصروف — کوئی دل سے دعا میں ہی مصروف
سرنگوں اک طرف طبیب کھڑے
سب ہیں بیمار کے قریب کھڑے۔

آہ اب اس مریض کی حالت — ہوگئی اور بھی زدی حالت
رُخ کی رنگت بھی اب بدلنے لگی — نبض بھی ابتو سست چلنے لگی
اور حالت بگڑ گئی دیکھو — سانس بھی اب اُکھڑ گئی دیکھو
کھلتی ہی اب نہ بان بھی وقت سے — دیکھو آنکھیں بھی لگ گئیں چھت سے
ایک بچّی بھی ہے قریب کھڑی — متحیّر وہ بد نصیب کھڑی
دیکھ کر سب کے منہ پہ رنج وملال — کچھ نہ سمجھی کہ کیا ہی باپ کا حال

دیکھا جب سب کو چپ کھڑے ہیں اداس
دوڑی اندر گئی وہ ماں کے پاس

غمزدہ ماں بھی سر جھکائے ہوئے
اشک آنکھوں میں ڈبڈبائے ہوئے

کیسی حالت بنائے بیٹھی ہے
لو خدا سے لگائے بیٹھی ہے

آہ معصوم بچّی نے جا کر
کر دیا ماں کا اور ٹکڑے جگر

گود میں جاکے پہلے بیٹھ گئی
پھر جھپٹ کر گلے سے یہ بولی

آپ چپ چاپ کیوں ہیں بیٹھی یہاں
کس لئے رو رہی ہو اماں جاں

ابّا کمرے میں چپ پڑے ہیں کیوں
لوگ گھیرے ہوئے کھڑے ہیں کیوں

اور بھی لوگ آتے جاتے ہیں
میرے ابا کو کیوں ستاتے ہیں

چلکے کمرے میں سب کو منع کرو
نیند آتی ہے شاید ابا کو

اُس کی اِس بھولی بھولی باتوں نے ق
دل ہلا دینے والی باتوں نے

کیا کیا ہائے ماں کے دل پہ اثر
کر دیا اور ٹکڑے ٹکڑے جگر

دل میں سمجھی کہ اب ہے حالت غیر
چیخ اُٹھی کہ ہو الٰہی خیر

حال اب کیا کروں رقم آگے
اب تو چلتا نہیں قلم آگے

مخمس

# ۶۱۔ پیامِ مرگ

جس پہ دنیا کی دوا اور دعا صرف ہوئی
اس کی صحبت کا نہ پہلو کسی عنوان نکلا

سوءِ تقدیر سے تدبیر بگڑتی ہی گئی
جس کو کہتے تھے مرض موت کا سامان نکلا

تپ وہ تپ خلق میں پیدا نہیں جس تپ کی دوا
درد وہ درد نہ جس درد کا درمان نکلا

دل شکن حوصلہ فرسا تھا وہ ہنگام کہ جب
دیکھکر نبض مسیحا بھی پریشان نکلا

بے بسی چارہ گروں کی تھی عجب درد فزا
آس سے یاس ہوئی یاس سے حرمان نکلا

بسترِ خاکِ لحد پر تو ملی چین کی نیند
تجھ پہ قربان کہو اب تو یہ ارمان نکلا

خوابِ راحت سے اٹھو آؤ کوئی بات کرو
کہو کیا ماحصلِ ہستیِ امکان نکلا

راز کچھ عالمِ بالا کے بھی معلوم ہوئے
کچھ پتہ ہستیِ مابعد کا اے جان نکلا

دیکھو سو مرتبہ تاراجِ خزاں ہو ہو کر
پھول پھر نکلے ہیں پھر سبزۂ بستان نکلا

تم کہاں جاکے چھپے ہو کہ نکلتے ہی نہیں
چھپ کے سو مرتبہ پھر مہرِ درخشان نکلا

اعجاز

# ۶۲- انجامِ غم

دن رات کی یہ بے چینی ہے یہ آٹھ پہر کا رونا ہے
آثار برے ہیں فرقت میں معلوم نہیں کیا ہونا ہے

کیوں پست ہوئی ہے ہمت دل کیوں روک رہی ہے مایوسی
کوشش تو ہم اپنی سی کرلیں، ہوگا تو وہی جو ہونا ہے

دنیا کے لئے ہنگامے تھے، خلق ایک طرف آپ ایک طرف
اب شہرِ خموشاں عالمِ ہو، مٹی ہے لحد کا کونا ہے

اکبر

# ۶۳- جنازۂ پسر

کدھر چلے مرے لختِ جگر کو لے کے عزیز
کہاں یہ دفن کی اس نوجواں کی ہی تجویز
کسی کو بھی نہیں افسوس نیک و بد کی تمیز
ملانے خاک میں جاتا ہے کوئی ایسی چیز
گئی جو ہاتھ سے نعمت تو قدرِ نعمت کیا
مگر خود اس کے مٹانے میں ایسی عجلت کیا

تھمو تھمو کہ اس اُجڑے مکاں کا تھا یہ چراغ بہار پر تھا اسی نونہال سے یہ باغ جلد دا
نہ ہوگا اب مجھے حاصل کبھی جہاں میں فراغ تمام عمر دلِ ناتواں ہے اور یہ داغ

فغانِ بلبلِ جاں دل کے پار ہوتی ہے
نظر کے باغ سے رخصت بہار ہوتی ہے

اسی کی ذات سے تھی بزمِ آرزو روشن یہی تھا اپنے چراغِ اُمید میں روغن
اسی سے خانۂ دل میں تھا جلوۂ ایمن یہی جمال تھا اس آئینہ میں عکس فگن

اسی کے نور کی لو قلب کے چراغ میں تھی
یہی تھی روح یہی راح اس ایاغ میں تھی

ہزار نیاز سے اس لختِ دل کو پالا تھا کبھی نہ دھوپ میں باہر اسے نکالا تھا
اسی سے خانۂ تاریک میں اُجالا تھا قمر تھا یہ تو نظر اس قمر کا ہالا تھا

مجھے بھی دفن کرو اس کے ساتھ تربت میں
یہ کس طرح سے اکیلا رہے گا غربت میں

نظر

## ۶۴- نوحۂ برادر

وہ برادر کہ مرا یوسفِ کنعانی تھا وہ کہ مجموعۂ ہر خوبیِ انسانی تھا

جلد دوم وہ کہ گھر بھر کے لئے رحمتِ یزدانی تھا قوتِ دست و دلِ شبلی نعمانی تھا
جوش اُسی کا تھا جو میرے سرِ پرشور میں تھا
بل اُسی کا یہ میرے خامۂ پرزور میں تھا

ہم سے بیکاروں میں اک قوتِ عامل تھا وہی پایۂ عزتِ اجداد کا حامل تھا وہی
مسندِ والدِ مرحوم کے قابل تھا وہی یوں تو سب اور بھی اعضا ہیں مگر دل تھا وہی
اب وہ مجموعۂ اخلاق کہاں سے لاؤں
ہائے افسوس میں اسحٰق کہاں سے لاؤں

جب گیا والدِ مرحوم نے دنیا سے سفر گھر کا گھر تھا ہدفِ ناوکِ صد گونہ خطر
بن گیا آپ اکیلا وہ ہر آفت کی سپر تیر جو آئے، گیا آپ وہ اُن کی زد پر
خود گرفتار رہا تاکہ میں آزاد رہوں
اُس نے غم اسلئے کھائے تھے کہ میں شاد رہوں

اسکو شہرت طلبی سے کبھی کچھ کام نہ تھا وہ گرفتارِ کمندِ ہوسِ خام نہ تھا
اس کی ہر بات میں اک لطف تھا ابرام نہ تھا وہ کبھی مدعیِ رہبریِ عام نہ تھا
اُس کو مطلوب کبھی گرمیِ بازار نہ تھی
اس کی جو بات تھی کردار تھی گفتار نہ تھی

اسکے اخلاق کھٹک جاتے ہیں دل میں ہر بار ۔ وہ شکر ریز تبسم وہ ادا ہائے وقار جلد د
وہ وفاکیشئ احباب وہ مردانہ شعار ۔ وہ دل آویزی خو، وہ نگہ الفت بار

صحبتِ رنج بھی اک لطف سے کٹ جاتی تھی
اس کی ابرو پہ شکن آکے پلٹ جاتی تھی

آہ اے مرگ کسی شے کی نہیں تجھکو تمیز ۔ تیری نظروں میں برابر ہیں گہر اور پشیز
میں نے مانا ترے نزدیک نہ تھا وہ کوئی چیز ۔ رحم کرنا تھا کہ چھوڑے ہیں کئی اسکے عزیز

لاڈلے ہیں کہ کسی اور کے بس کے بھی نہیں
اسکے بچے ابھی سات آٹھ برس کے بھی نہیں

اے خدا شبلیٔ دل خستہ باایں موئے سفید ۔ لیکے آیا ہے تری درگہہ عالی میں امید
مرنے والے کو نجاتِ ابدی کی ہو نوید ۔ خوش و خرم رہے چھوٹا مرا بھائی یہ جنید

کیا لکھوں قصۂ غم تابِ رقم بھی تو نہیں
اب مرے خامۂ پرزور میں دم بھی تو نہیں

شبلی

## ۶۵- نوحۂ دوست

روز و شب رو یا کئے شام و سحر رو یا کئے ۔ رونیوالے تیرے تجھکو عمر بھر رو یا کئے

کچھ خبر ہے تجھکو اے آسودہ خوابِ لحد شب جو تیری یاد میں ہم تا سحر رویا کیے
تیرے جیتے جی نہ جانی قدر تیری الغرض اپنی اس تقصیر پر ہم کس قدر رویا کیے
جانِ محزون و دلِ پر غم کی حالت کیا کہوں یاد کچھ کر کر کے جو باہم گہر رویا کیے
برق کے مرنے کا حسرت واقعہ ایسا نہیں
کچھ نہ روئے آہ گر ہم عمر بھر رویا کیے

حسرت

# ۶۶۔ بِن ماں کی بچّی

تھی اک پیاری اور ننھی منّی سی بچّی بہت اپنے ماں باپ کی لاڈلی تھی
مگر اس کی قسمت کا لکھا بُرا تھا کہ بچپن ہی میں ماں سے چھٹنا بدا تھا
بہت رنج تھا اُسکو چھٹنے کا ماں سے اُترتا نہ تھا نام ماں کا زباں سے
مگر باپ کرتا تھا یوں اس کی تسکیں کہ بیمار اماں تری ہو گئی تھیں
انھیں اک حکیم اپنے گھر لے گیا ہے علاج اُن کا کوشش سے وہ کر رہا ہے
جب آرام ہو گا چلی آئیں گی وہ بہت جلد پھر تم سے مل جائیں گی وہ
وہ بچی جو بالکل ابھی ناسمجھ تھی بھلا اس کو اس بات کی کیا سمجھ تھی

سدا پوچھتی اپنے ابا سے رو کر — مری اماں آئینگی کب اچھی ہو کر
نہیں بھیجتے ہیں حکیم اُن کو اب تک — بتاؤ رہینگی وہ گھر اُن کے کب تک
مجھے لے چلو وہ تو آتی نہیں ہیں — جہاں میری اماں ہیں جاؤں وہیں میں
تمہارونے سے اُسکے پریشان گھر بھر — کہ اتنے میں اک دانا بی بی نے آکر
کہا تم اگر میری اک بات مانو — اور اُس کو نہ ہرگز خرافات جانو
تو رونا یہ لڑکی کا جاتا رہے گا — خدا خود بخود صبر بچی کو دے گا
اسے ماں کی تربت کی مٹی چٹاؤ — تو رونے کی پھر یہ نہیں آزماؤ
کہا سب نے یہ بھی بھلا کرکے دیکھو — کہ شاید اسی سے اُسے فائدہ ہو

بلا کر کہا اُس کے ابا نے اُس کو
چلو اپنی اماں کا گھر دیکھ آؤ

یہ سُن کر خوشی سے نہ پھولی سمائی — اسی وقت وہ قبر پہ ماں کے آئی
وہاں جاکے سنسان ویران پایا — نظر اُس کو گھر کا نشاں تک نہ آیا
جو دیکھا تو ہیں ڈھیر مٹی کے ہر جا — نہ اماں تھی واں اور نہ اماں کا گھر تھا
لگی کہنے ابا سے حیران ہو کر — یہاں تو نہیں ہے بنا کوئی بھی گھر
کہا باپ نے تم نہ حیران ہو اب — وہ ہے چار دیواری اس میں چلو اب

گئی جب وہ اس میں تو اک قبر دیکھی  جو گلوں سے اور پھولوں سے سج رہی تھی

کہا باپ نے رکھ کے ہاتھ اس پہ اپنا

کہ اماں تری اس میں سوتی ہی بیٹا

سُنا جب یہ لڑکی نے بے چین ہو کر  لگی ڈھونڈنے اس میں دروازہ رو کر

ملا جب نہ رستہ تو بولی یہ رو کر  مری اماں بیٹھی ہے کیوں بند ہو کر

کہا باپ نے پیاری اس میں نہ جانا  جو کہنا ہے باہر ہی سے کہہ سنانا

نہیں میری پیاری کوئی اس میں جاتا  نہیں کوئی سوتوں کو بیٹی جگاتا

یہ سُن کر وہ بے تاب اس طرح بولی

جگاتی ہوں میں دیکھو اماں کو اپنی

یہ کہہ کر پکاری اُٹھو پیاری اماں  مرے ساتھ گھر کو چلو پیاری اماں

یہ ہے کوٹھری کیسی سوتی ہو جسمیں  نہ دروازہ ہی اور نہ کھڑکی ہے اسمیں

میں کیونکر بھلا اس میں آؤں بتاؤ  تمہیں پیاری اماں مرے پاس آؤ

ذرا کوٹھری سے نکل آؤ باہر  لگا لو گلے سے مجھے اپنے آ کر

ہو روٹھی تو من جاؤ اب پیاری اماں  خطائیں مری بخشو سب پیاری اماں

ستاؤں گی میں اور نہ شوخی کرونگی  کہوگی جو تم اب میں وہ ہی کرونگی

میں مانوں گی کہنا تمھارا تم آؤ ‏ بس اب پیاری اماں نہ مجھکو رلاؤ ‏ جلد دو
مجھے عید کے کپڑے تم آ کے سی دو ‏ مرے سر کو دھو دو مرے بال گوندھو
بہت دیر سے دیکھو میں یاں کھڑی ہوں ‏ مناتے مناتے تمھیں تھک گئی ہوں
میں گڑیوں سے بھی اب نہیں کھیلتی ہوں ‏ بہت روتی ہوں جب انہیں دیکھتی ہوں
جو تم ہوتیں گڑیوں کے کپڑے بناتیں ‏ کھلونے بہت اچھے اچھے منگاتیں

نہ آتی ہو باہر نہ کچھ بولتی ہو
کہو اتنی تم کیوں خفا ہو رہی ہو

کھڑا باپ تھا پاس خاموش اسکے ‏ مگر دل ہوا جاتا تھا غم سے ٹکڑے
پھر آخر کو اس طرح بیٹی سے بولا ‏ کہ کہنا تھا جو کہہ چکی ہو وہ بیٹا
نہیں بولیتں تم سے اماں تمہاری ‏ چلو اب تمہیں لے چلوں گھر کو پیاری
بس اب اپنی اماں کو تم بھول جاؤ ‏ مرا کہنا مانو مرے ساتھ آؤ
وہ بولی کہ گھر کو نہ جاؤں گی ابا ‏ میں اماں کو اپنی مناؤں گی ابا
انھیں چھوڑ کر میں نہ جاؤں گی گھر کو ‏ وہ بولینگی ابا ذرا دیر ٹھیرو
تھی امید بچی کو آنے کی ماں کے ‏ سرکتی نہ تھی اسلئے وہ وہاں سے
وہ رو رو کے آخر کو مایوس ہو کے ‏ چلی آئی گھر ساتھ ابا کے اپنے

 خدا بچے کا دکھ نہ ماں کو دکھائے نہ بچے ہی سے اُس کی ماں کو چھڑائے
مبارک ہوں ماؤں کی گودوں کو بچے
سدا ماؤں کی گود اللہ رکھے

محمدی بیگم مرحومہ

## ۶۷۔ صبر

ماں باپ منہ ہی دیکھتے تھے جنکا ہر گھڑی قائم تھیں جنکے دم سے امیدیں بڑی بڑی
دامن پہ جنکے گرد بھی اُڑکر نہیں پڑی ماری نہ جنکو خواب میں بھی پھول کی چھڑی
محروم جب وہ گل ہوئے رنگِ حیات سے
اُن کو جلا کے خاک کیا اپنے ہاتھ سے
کہتے تھے لوگ دیکھ کے ماں باپ کا ملال ان بیکسوں کی جان کا بچنا ہے اب محال
ہے کبریا کی شان گزرتے ہی ماہ و سال خود دل سے دردِ ہجر کا مٹتا گیا خیال
ہاں کچھ دنوں تو نوحہ و ماتم ہوا کیا
آخر کو رو کے بیٹھ گئے اور کیا کیا

چکبست

جلد دو

## ۶۸۔ سفر آخرت

کیا سخت گھڑی ہوگی اجل آئیگی جبدم
کھینچ کھینچ کے ہراک رگ سی نکلنے لگیگا دم
کیا دیکھینگے ہرایک کو حسرت سی بصد غم
اتنی بھی زباں ہل نہ سکے گی کہ چلے ہم
سب کے لئے اک روز یہ تکلیف دھری ہے
اسپر بھی یہ غفلت ہی عجب بے خبری ہے
بھائی نہیں اپنے ہیں نہیں ہے پسر اپنا
بیگانے ہیں سب ہوویگا جسدم سفر اپنا
نہ مال نہ اسباب نہ زیور نہ زر اپنا
دو گز ہے کفن قبر کا گوشہ ہے گھر اپنا
کچھ ساتھ بجز بیکسی و یاس نہ ہوگا
رہ جائینگے سب دور کوئی پاس نہوگا

انیس

## ۶۹۔ قبر

آنکھوں کے آگے قبر کی تنہائی پھر گئی
موتی کی اک لڑی تھی کہ آنکھوں سے گر گئی
بولی کہ یا علی یہ قیامت کا وقت ہے
مرنے سے سخت قبر کی وحشت کا وقت ہی

میت پہ بعد دفن یہ آفت کا وقت ہی        اسوقت وارثوں کی محبت کا وقت ہی
ہمدم نہیں رفیق نہیں مہرباں نہیں
یہ وہ جگہہ ہے کوئی کسی کا جہاں نہیں
وہ اجنبی مکاں وہ اندھیرا اِدھر اودھر        پہلے پہل وہ بستی سے ویرانے کا سفر
نہ شمع روشنی کے لیے نے شگافِ در        ہمسایہ وہ کہ دوسرے سے ایک بیخبر
کسکو کوئی پکارے کہاں جائے کیا کرے
آسان سب پہ قبر کی مشکل خدا کرے

دبیر

# ۷۰۔ آخر منزل

کیا اونکو خبر جو کہ مکانوں میں مکیں ہیں        خویش و پسر و ہمدم و احباب قریں ہیں
تاریکیٔ مرقد سے وہ آگاہ نہیں ہیں        پوچھے کوئی ان لوگوں سے جو زیر زمیں ہیں
مٹی کے تلے ان کو بسر ہوتی ہے کیونکر
شب ہوتی ہی کس طرح سحر ہوتی ہی کیونکر
آرام کے خوگر کو ہی سختی کی کہاں تاب        شب کو جو اندھیرا ہو تو ہو جاتا ہی بیخواب

تربت میں کہاں راحت و آرام کے اسباب    جز داغِ جگر روشنی شمع ہے نایاب

گھبرائے کہ وحشت ہو کہیں جا نہیں سکتا

کروٹ بھی بدلنے کی جگہ پا نہیں سکتا

صحبت تھی شب و روز کی جس سے وہ کہاں ہے    ہمدرد جو حسرت تو مصاحب الم و یاس

وہ قبر کا ڈر پرسش احوال کا وسواس    اس ملک سے دنیا میں پھر آنے کی نہیں یاس

دکھلائیں تزک چار دن افلاک کے نیچے

سب شاہ و گدا ایک سے ہیں خاک کے نیچے

انیس

## ۱۷۔ عبرت

چہکتے ہیں مرغِ چمن کیسے کیسے    کھلے ہیں گل و یاسمن کیسے کیسے

جہاں گل تھے اک خار بھی وہاں نہیں ہے    اجاڑے خزاں نے چمن کیسے کیسے

ذرا دیکھ عبرت سے سوتے ہیں غافل    مزاروں میں پہنے کفن کیسے کیسے

عدم جا کے ہستی کی یاد آئیگی کیا

اٹھاتے ہیں رنج و محن کیسے کیسے    رند

# ۷۲- عبرت

اے حبِ جاہ والو جو آج تاجور ہے
کل اسکو دیکھنا تم نے تاج ہی نہ سر ہی

اے ہمصفیر بے گل کس کو دماغ نالہ
مدّت ہوئی ہماری منقار زیر پر ہی

شمع اخیرِ شب ہوں سن سرگزشت میری
پھر صبح ہوتے تک تو قصہ ہی مختصر ہی

اب رحم پر اسی کے موقوف ہی یہاں تو
نے اشک میں سرایت نے آہ میں اثر ہی

میر

# ۷۳- ابتدائے الفت

ہم انہیں دیکھا کیے اور وہ ہمیں دیکھا کیے
ہائے وہ پہلی نگاہیں، اجنبیت کے مزے

وہ نگاہ شوخ کی گستاخیاں وہ جرأتیں
ہمّت افزا تھوڑی تھوڑی واقفیت کے مزے

شوق افزوں، مانع عرض تمنّا دابِ حسن
بارہا دل نے اٹھائے ایسی حالت کے مزے

وہ نہ چلنا محفلِ جاناں میں بلوا لے پہ بھی
وہ خیالِ امتحانِ جذبِ الفت کے مزے

ہائے آخر ہو گئی برہم مری بزمِ نشاط
چرخ کو بھائے نہ میرے عیش و عشرت کے مزے

محروم

# ۴۷۔ مقصودِ الفت

کیا مرے حسنِ دلآویز پہ تو مرتا ہے    شعلہ روئی پہ مری جان فدا کرتا ہے
یہ اگر سچ ہی تو جا مجھ سے محبت مت کر    نگہ عشق رخِ مہر جہاں تاب پہ ڈال
حسنِ بےمثل کو جسکے نہ اجل ہے نہ زوال

کم سنی پر مری مائل ہے طبیعت تیری    حسنِ نوخیز سے وابستہ ہی الفت تیری
یہ اگر سچ ہی تو جا مجھ سے محبت مت کر    تری اُلفت کی ہے قابل رخِ زیبائے بہار
جس پہ ہر سال نیا حسن نرالا ہے نکھار

چاہتا ہی مجھے تو کیا مری دولت کے لئے    دل ہی بیکل ترا میرے زر و حشمت کی لئے
یہ اگر سچ ہے تو جا مجھ سے محبت مت کر    چاہیے تجھ کو کرے بحرِ گہر خیز سے پیار
جسکے انمول جواہر کا نہیں کوئی شمار

پیار مجھسے ہی تجھے کیا مری الفت کی لئے    دل ہے پروانہ ترا شمع محبت کے لئے

جلد دوم یہ اگر سچ ہے تو کر مجھ سے محبت پیارے بہتر از مہر و بہاراں دل شیدا میرا
بحر میں بھی نہیں ایسا گہرِ مہر و وفا

نیرنگ

## ۷۵۔ عشق

عشق کے ہاتھ سے ہوئے دل ریش جگ میں کیا بادشاہ کیا درویش
جی میرا ہو رہا ہے زیر و زبر جب سے تیرا فراق آیا پیش
جس کو قربت ہی عشق سے تیرے اسکے نزدیک کب عزیز ہوں خویش
اے ولی اُس کا زہر کیوں اُترے
جس نے کھایا ہے عاشقی کا نیش

ولی دکنی

## ۷۶۔ ضبطِ عشق

عشق کو ضبط کئے بیٹھے ہیں دل میں اک درد لیے بیٹھے ہیں
زرد چہرہ ہے نگاہیں مایوس ہونٹوں تک آتی ہیں آہیں مایوس

ظاہرا کوئی نہیں ہے آزار لاکھوں بیمار کے لیکن ہیمار
اشک آنکھوں سے نہ گرنیوالے اپنے ہی حلقہ میں پھرنے والے
طبع کو شوق تلاشِ خلوت بات کرنیمیں ہراک سے نفرت
پہروں خاموش ہی بیٹھے رہنا سنبھلے رہنا جو کبھی کچھ کہنا
پوچھنے والے نے پوچھا جو مزاج کہدیا کل سے تو اچھے ہیں آج
ہوش اڑنے پہ بھی اتنا ہی خیال۔ کہ نہ سمجھے کوئی پابندِ ملال
خود کہیں عقل کہیں ذہن کہیں یہ تو سب کچھ ہی تصوّر ہی دہیں

نہیں معلوم کہاں بیٹھے ہیں
اچھے بیٹھے ہیں جہاں بیٹھے ہیں

محشرؔ

# ۷۷- حالِ دل

ناصحا دل میں تو اتنا تو سمجھ اپنے کہ ہم لاکھ نادان ہوے کیا تجھسے بھی ناداں ہونگے
پھر بہار آئی وہی دشت نوردی ہوگی پھر وہی پاؤں وہی خارِ مغیلاں ہونگے
ایک ہم ہیں کہ ہوے ایسے پشیمان کہ بس ایک وہ ہیں کہ جنہیں چاہ کی ارماں ہونگے

ہم نکالینگے سُن اے موجِ ہوا بل تیرا
اسکی زلفوں کے اگر بال پریشاں ہونگے
منتِ حضرتِ عیسیٰ نہ اٹھائیں گے کبھی
زندگی کے لئے شرمندۂ احساں ہونگے
تو کہاں جائیگی کچھ اپنا ٹھکانا کر لے
ہم تو کل خوابِ عدم میں شبِ ہجراں ہونگے

مومن

# ۷۸۔ دل سے دو دو باتیں

دل غم نصیب محزوں
تو نحیف و زار کیوں ہے
یہی تجھ سے پوچھتا ہوں
کہ تو بے قرار کیوں ہے
تجھے اضطراب کیوں ہے

ہے عجیب تیری دھڑکن
ہے تڑپ تری نرالی
تو ہے دل مرا کہ دشمن
مری جان زار کھالی
نہ ہوا تو غم سے خالی

ترے غم کو میں بھی جانوں
کہ وہ کس مآل کا ہے
وہ نتیجہ میں بھی دیکھوں
جو ترے خیال کا ہے

جو ترے ملال کا ہے

نہ شگفتہ فصلِ گُل میں نہ کسی چمن میں خنداں
نہ قرار شور و غل میں نہ سکوت میں تو شاداں
تجھے کیا ہوا ہے ناداں

تجھے لے گیا چمن میں کہ کسی طرح کھلے تو
گل و لالہ و سمن میں کرے شکوے اور گلے تو
اگر ان میں کچھ سے ملے تو

مگر آہ واں بھی دیکھا نہ تری خوشی کا ساماں
گل و سبزہ پر نہ ریجھا نہ نوائے عندلیباں
نہ ہوا ترانہ ریزاں

تجھے بزم عیش میں بھی تو بٹھا بٹھا کے دیکھا
تجھے جام دستِ ساقی سے پلا پلا کے دیکھا
غرض آزما کے دیکھا

نہ ہوا قرار تجھ کو کوئی اور آرزو ہے
گلِ عیش خار تجھ کو تری خو ہی اور تو ہے

کوئی اور جستجو ہے

تجھے لے چلوں وھاں میں ہیں جہاں چمکتے تارے
کہ تجھے بلا رہے ہیں وہ فلک کے ماہ تارے
ہیں عجیب پیارے پیارے
نہ تجھے ہے ان کی چاہت نہ ہے تیرہ خاکداں کی
نہ زمیں سے تجھ کو اُلفت نہ محبت آسماں کی
تو ہے آرزو کہاں کی

## ۷۹۔ دل شکستہ

محروم

نہ چھیڑو ہمیں دل دکھائے ہوئے ہیں جُدائی کے صدمے اُٹھائے ہوئے ہیں
جو اشک آنکھو میں ڈبڈبائے ہوئے ہیں کڑی چوٹ ہم دل پہ کھائے ہوئے ہیں
بلانے سے ہرگز نہیں آئینگے وہ
دلا اُنکو ہم آزمائے ہوئے ہیں

صنم

# ٨٠۔ فسانۂ دل

نہ سنے درد دل مرا نہ سنے — میں کہوں گا سنے وہ یا نہ سنے
لاکھ دلچسپ ہے مرا قصہ — مگر اس نے کبھی سنا نہ سنے
جو کوئی درد آشنا ہو امیرؔ
ادھر آئے مرا فسانہ سنے

امیر

# ٨١۔ بیتابی و بیکسی

ہائے یہ ظلم سہا کیونکر جائے — میں جیوں اور مرا دل مر جائے
عمر برباد نہ جائے اے کاش — دل کی آئی مجھے آئے اے کاش
جاں ہمہ رنج و سراپا غم ہے — رنج سا رنج ہی غم سا غم ہے
دیکھتا ہوں عجب احوال اپنا — کیا کہوں کس سے کہوں حال اپنا
درد ہجراں سے سبھی کو ہے فراغ — بات پوچھے کوئی یہ کس کو دماغ
سب ہیں بیدرد انہیں کس کا غم — غمزدوں کا ہے کسی کو کیا غم

کون پوچھے ہے کسی کا احوال جانتے ہم ہیں سبھی کا احوال
کوئی ناشاد ہو یا ہو ناکام اپنے سب خوش ہیں کیسکو کیا کام
کوئی ہمدم ہے نہ دمساز مرا کوئی محرم ہے نہ ہمراز مرا
کوئی اتنا نہیں جو حال سُنے متوجہ ہو کچھ احوال سنے
کوئی اتنا نہیں جو چارہ کرے چارۂ مومنِ آوارہ کرے
چارہ گر ہو نہ سکے فکر تو ہو وصلِ جاناں نہ سہی ذکر تو ہو
دل ہو مضطر تو نہ آرام لے وہ میں جو تڑپوں تو ذرا تھام لے وہ
کچھ کرے بات ذرا بہلائے جی کسی ڈھب سے مرا بہلائے
ہائے میں ڈہونڈ کے لاؤں کسکو ماجرا اپنا سناؤں کس کو
کون میرا مگر اپنا ہوں میں عاشق بیکس و تنہا ہوں میں
اس تکلم سے یہ مطلب ہے مرا جو سنے سمجھے وہ افسانہ مرا
گو کہیں ہو وہ کسی جا ہوئے دل میں پر درد ذرا سا ہوئے
ہو پہ مجھ سا وہ نہ ہو دیوانہ تا سُنے سمجھے مرا افسانہ
اس کو پہنچا ہو جدائی کا درد تا وہ جانے کہ ہے اسمیں کیا درد
ماجرائے غم حرماں سمجھے سرگذشت شب ہجراں سمجھے

بات کچھ میری زبانی سُن لے غور سے ساری کہانی سن لے جلد ۲
سب مضامین و معانی سوچے مطلبِ راز نہانی سوچے
نہ کہانی نہ یہ ہے افسانہ
داد و بیداد ہے مظلومانہ

مومن

# ۸۲۔ شورش الفت

رخصت اے زنداں جنوں زنجیر در کھڑکائے ہے
مژدہ خار دشت پھر تلوا مرا کھجلائے ہے

بس کرم سوزِ دروں بھن جائینگے دل اور جگر
رحم جوشِ گریہ چھاتی پھر ابھی بھر آئے ہے

دم کی ہے سینہ میں آکر ضعف سے یہ گفتگو
دیکھئے لب تک خدا کس طرح سے پہنچائے ہے

بل بے استغنا کہ وہ یاں آتے آتے رہ گئے
اُف رے بیتابی کہ یاں تو دم ہی نکلا جائے ہے

نزع ہی میں ذوقؔ کو تیرا ہی بس ہے انتظار
جانبِ در دیکھ لے ہی جبکہ ہوش آجائے ہے
ذوقؔ

# ۸۳۔ رشکِ الفت

رشک کہتا ہے کہ اس کا غیر سے اخلاص حیف
عقل کہتی ہے کہ وہ بے مہر کس کا آشنا

یہ رشک ہے کہ وہ ہوتا ہے ہم سخن تم سے
وگرنہ خوفِ بد آموزیٔ عدو کیا ہے

گزرا اسدؔ مسرتِ پیغامِ یار سے
قاصد پہ مجھکو رشک سوال و جواب ہی

ہے مجھ کو تجھ سے تذکرۂ غیر کا گلا
ہرچند بر سبیل شکایت ہی کیوں نہ ہو

نہیں گر ہمدمی آساں نہو یہ رشک کیا کم ہے
نہ دی ہوتی خدایا آرزوے دوست دشمن کو

تکلف برطرف نظارگی میں بھی سہی لیکن
وہ دیکھا جائے کب یہ ظلم دیکھا جائے ہی مجھ سے

چھوڑا نہ رشک نے کہ ترے گھر کا نام لوں
ہراک سے پوچھتا ہوں کہ جاؤں کدھر کو میں

وارستہ اس سے ہیں کہ محبت ہی کیوں نہ ہو
کیجے ہمارے ساتھ عداوت ہی کیوں نہ ہو

قہر ہو یا بلا ہو جو کچھ ہو
کاشکے تم مرے لئے ہوتے

دیکھنا قسمت کہ آپ اپنے پہ رشک آجائے ہے
میں اُسے دیکھوں بھلا یہ مجھ سے دیکھا جائے ہے

غالب

## ۴۸۔ شکایت الفت

سودا فغاں کو خط یہ لکھا اس کے یار نے
جس وقت اس کے حال کی اس کو خبر گئی

سُن اے فغاں جہان میں عاشق جو ہوگیا
معشوق سے اسی روش اس کی گزر گئی

شیریں نے جور کب نہ کیا کوہ کن کے سر
مجنوں پہ کیا جفا تھی کہ لیلیٰ نہ کر گئی

کل ہی پڑی سسکتی تھی بلبل چمن کے بیچ
ذرّا نہ اس کے حال پہ گل کی نظر گئی

پروانے رات شمع سے اتنے جلے کہ صبح
خاکستر اُن کی لے کے صبا دوش پر گئی

میں تازہ کچھ کیا ہے کہ بدنامی کو مری
آوازِ آہ و نالہ تری گھر بہ گھر گئی

لوہو سے تیرے سر کے ہے دیوار گھر کی سرخ
آنکھوں سے موجِ خون کی بیرونِ در گئی

حرمت رکھی نہ رعد کی فریاد سے تری
رونے سے تیرے آبروئے ابرِ تر گئی

القصہ خط کو پڑھ کے یہ اس نے لکھا کہ خیر
تیرے ہی دل کی تھر نہ جانوں کدھر گئی

شیریں کی ایک میں نہ کہوں ورنہ بارہا جلد دوم
لیلیٰ جدھر تھی وادیٔ مجنوں اُدھر گئی

یہاں تک تو گھٹ میں لیلیٰ کے مجنوں سما گیا
اس اتحاد سے انھیں باہم بسر گئی

جاری ہوا تھا خوں رگِ مجنوں سے وقتِ فصد
لیلیٰ کے پوست بال اگر نیشتر گئی

ظالم کرو ڑگل کا گریباں ہوا ہے چاک
اک عندلیب گر اجل اپنی سے مر گئی

پروانہ کون سا نہ جلا شام کو کہ شمع
روتی ہوئی نہ بزم سے وقتِ سحر گئی

یہ گفتگو تو قطع نظر اس سے تجھ کو کیا
مجھ سے جفائے ہجر کی طاقت اگر گئی

میرے لہو سے ہے مری دیوار گھر کی سرخ
میری ہی موجِ خوں مرے بیرونِ در گئی

شکوہ تو کیوں کرے ہے مرے اشکِ سرخ کا
تیری کب آستیں مرے لوہو سے بھر گئی سودا

# ۸۵- یادِ الفت

وہ جو ہم میں تم میں قرار تھا تمھیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
وہی یعنی وعدہ نباہ کا تمھیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

وہ جو لطف مجھ پہ تھے پیشتر وہ کرم تھا میرے جو حال پر
مجھے سب ہے یاد ذرا ذرا تمھیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

وہ نئے گلے وہ شکایتیں وہ مزے مزے کی حکایتیں
وہ ہر ایک بات پہ روٹھنا تمھیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

کبھی ہم میں تم میں بھی چاہ تھی کبھی ہم سے تم سے بھی راہ تھی
کبھی ہم بھی تم بھی تھے آشنا تمھیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

جسے آپ کہتے تھے آشنا جسے آپ کہتے تھے باوفا
میں وہی ہوں مومنِ مبتلا تمھیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

مومن

# ۸۶- یادِ یار

جب سے تجھ سے جدا ہوا ہوں میں اک مصیبت میں مبتلا ہوں میں

یاد رہتی ہے ہر گھڑی تیری	صورت آنکھوں میں ہی کھڑی تیری
تن یہاں ہی تو جاں ہی تیرے پاس	کہئے اب کیا ہے زندگی کی آس
یاد ہے تیری رات دن مجھکو	جان دو بھر ہی تیرے بن مجھکو
کام کوئی کیا نہیں جاتا	شغل کوئی بھی خوش نہیں آتا
دل کے بہلانے کو جو ہو مضطر	جاؤں دریا و کوہ و صحرا پر
جی بہلتا نہیں وہاں بھی مرا	ساتھ ہی دلکے وہاں بھی دہیان ترا
فکر کھانے کی ہی نہ پینے کا ہوش	بھول دل سی گیا ہوں سب خور و نوش
کپڑے میلے ہیں گر تو فکر نہیں	غسل کی یاد آئے ذکر نہیں
بولنا کچھہ کسی سے بار ہے اب	بات کرنا ہی ناگوار ہے اب

گر کھڑا ہوں تو سخت حیرت ناک
اور جو بیٹھا تو جان غم سے ہلاک

سحر

## ۸۷۔ محبّت کی چھیڑ چھاڑ

چھیڑنے کا تو مزہ تب ہی کہو اور سنو	بات میں تم تو خفا ہو گئے لو اور سنو

جلد دوم

تم کہوگے جسے کچھ کیوں نہ کہیگا تم کو چھوڑ دیویگا بھلا دیکھ تو لو اور سنو

یہی انصاف ہی کچھ سوچو تو دل میں اپنے تم تو تتو کہو مری یک نہ سنو اور سنو

آپ ہی آپ مجھے چھیڑو رکو آپ ہی پھر

آپ ہی بات میں پھر روٹھ اٹھو اور سنو

انشاء

## ۸۸۔ سرد مہری

گاہے گاہے کی ملاقات ہے یہ بھی نہ سہی

اور کیا اس کے سوا بات ہے یہ بھی نہ سہی

مُنہ دکھاتے ہو تم اک سال میں مثلِ مہِ عید

یہ بھی گر باعثِ اوقات ہے یہ بھی نہ سہی

خط کا لکھنا بھی گرانی ہے تو وہ بھی نہ لکھو

روز کی حرف و حکایات ہے یہ بھی نہ سہی

نظرِ لطف کبھی حال پہ کرتے ہو مرے

اس میں گر قصد سادات ہے یہ بھی نہ سہی

چھوڑ دی آپ نے جب بندہ نوازی صاحب
ایک ظاہر کی عنایات ہے یہ بھی نہ سہی
اور تو کیا ہے فقط ایک خوشی سے ملنا
یہی صابر کی کرامات ہی یہ بھی نہ سہی

صابر

# ۸۹۔ شکر رنجی

تمہارا دل اگر ہم سے پھرا ہے — تو بہتر ہے ہمارا بھی خدا ہے
ہوئے ہو اسقدر بیزار ہم سے — کہو ہم نے تمہارا کیا کیا ہے
وہ احمق ہے کہا ہی جس نے تمسے — ملو جس سے تمہارا دل ملا ہے
ہماری کچھ نہیں تقصیر لیکن
سبھی تم کو کہیں گے بیوفا ہے

ابرو

# ۹۰۔ شب ہجر

شبِ ہجراں بسر نہیں ہوتی — نہیں ہوتی سحر نہیں ہوتی

بسترِ رنج و کنجِ تنہائی  رات کیا آئی اک بلا آئی
شام سے حال ہی یہ صبح تلک  نہیں لگتی مری پلک سے پلک
کیوں نہیں بولتے سحر کے طیور  کیا شفق نے کھلا دیا سیندور
کاٹ کھانے کو دوڑتا ہے گھر
سگِ دیوانہ بن گیا ہے گھر

ذوق

## ۹۱۔ شبِ فراق

پلک ذرا نہ جھپکتی تھی دل دھڑکتا تھا
کسی کے وعدے پہ حالت تھی یہ ہماری رات

پڑے تڑپتے تھے بستر پہ آہیں بھر بھر کے
جو یاد آتی تھی صورت پیاری پیاری رات

شبِ فراق کٹے کس طرح سے اے جرأت
یہ رات وہ ہی کہ کہتے ہیں جسکو بھاری رات

جرأت

# ۹۲۔ شبِ غم

وہی شام دھندلی دھندلی وہی رات کالی کالی
وہی خامشی ہوا میں وہی بدلیوں کی جالی
وہی شمع پھیکی پھیکی مرے ساتھ رونے والی
وہی میں وہی مرا دل وہی مشورے خیالی
شبِ غم بُری بلا ہے شبِ غم بری بلا ہے

مرے گھر میں کیوں خموشی مرے دل پہ کیوں تباہی
یہ مکاں ہے یا کہ صحرا میں مکیں ہوں یا کہ راہی
درِ بام پر ہے اکثر شبِ گور کی سیاہی
میں ہوں زندہ یا کہ مردہ مجھے کیا ہوا الٰہی
شبِ غم بُری بلا ہے شبِ غم بُری بلا ہے

میں کسے یہاں پکاروں کہ نہیں نشاں کسی کا
نہ قدم کی کوئی آہٹ نہ گزر یہاں کسی کا

ہی جہاں میں کوئی مونس کوئی رازداں کسی کا

ہے مکیں یہاں کا تنہا یہ بھی ہے مکاں کسی کا

شبِ غم بری بلا ہے شبِ غم بری بلا ہے

ترے رحم سے بسر ہو یہ شبِ محن الٰہی

نظر آئے پھر کسی کی مجھے انجمن الٰہی

مری روح چھوڑ جائے نہ دیارِ تن الٰہی

کہیں دامنِ شبِ غم نہ بنے کفن الٰہی

شبِ غم بری بلا ہے شبِ غم بری بلا ہے

## ۹۳- گریہ

محروم

بھاتا ہے مجھکو رونا ابرِ بہار تیرا — ہے موتیوں کی مالا اشکوں کا ہار تیرا

معشوق ہو کہ عاشق دونوں ہیں پیار تیرا — بلبل کو اور گل کو ہے انتظار تیرا

برسات نے ملائے یہ خوب یار دونوں

آ مل کے روئیں ہم تم ابرِ بہار دونوں

سینے میں دل ہے میرے اور برق تجھ میں پنہاں — دونوں میں اک تڑپ ہے بیتاب دونوں یکساں

دونوں مچل مچل کر کرتے ہیں ہمکو حیران　　شوریدہ سر ہیں دونو۔ دونو ہیں خانہ ویران　جلددوم

وہ دیکھ کس طرح ہیں اب بیقرار دونو

آ مل کے روئیں ہم تم ابر بہار دونو

کرتے ہیں ابر نیساں اب ملکے اشکباری　　دیکھیں کہ رنگ لائے کیا اپنی آہ وزاری

کچھہ کر دکھائیں ہم بھی مرضی ہو گر تمہاری　　ہو جائیگی یہ دنیا اک پل میں غرق ساری

جی بھر کے دینگے جب زار وقطار دونو

آ مل کے روئیں ہم تم ابر بہار دونو

دریا کا ہو کنارا اور چل رہی ہوا ہو　　بجلی تڑپ رہی ہو چھائی ہوئی گھٹا ہو

اک دم مزاج برہم صبر وقرار کا ہو　　قلب وجگر کو تھامے محروم بھی کھڑا ہو

ہو جائیں دل ہی دل میں بے اختیار دونو

اس وقت مل کے روئیں ابر بہار دونو

محروم

## ۹۴۔ گوہر اشک

سر دیتی تھیں ہوائیں اندھیری رات تھی　　سو رہی تھیں برف کے بستر پہ کرنیں چاندکی

نازنیں اک مرقدِ نو بستۂ دلدار پر بیٹھ کر آنسو بہانے لگ گئی با چشمِ تر
برف کے مانند قطرہ اشک کا وہ جم گیا صبح کو سورج کی کرنوں نے اسے چمکا دیا
اتفاقاً اک فرشتہ کا ہوا اس پر گزر دیکھ پایا اُس نے وہ اشکِ درخشاں قبر پر
جھٹ اٹھا کر لے لیا اسنے وہ درِّ بے بہا
اور وہ اسکے تاج سر کے واسطے زینت ہوا

اختر

# ۹۵ سیتاجی کی منت وزاری

(رامچندر جی کے بن باس کے وقت)

ہمراہ اپنے بن کو مجھے ساتھ لے چلو رکھنا تمہارے چرنوں کی ہوں ساتھ لیچلو
نازک ہی میرا شیشۂ دل ٹوٹ جائیگا چھوٹا تمہارا ساتھ تو جی چھوٹ جائیگا
مجھ سے شبِ فراق میں تڑپا نجائے گا روزِ سیاہ ہجر کا دیکھا نہ جائے گا
گھر میں جو چھوڑ جاؤگے سیتا غریب کو
پاؤگے بن سے آکے نہ جیتا غریب کو
مانا کہ دشت میں غم و آلام ہیں بہت بن باسیوں کو دکھ سحر و شام ہیں بہت

صحرا مجھے چمن ہے رفاقت میں آپ کی　　دنیا کے سارے عیش ہیں خدمت میں آپ کی 
سوامی جو تم ہو ساتھ تو کیسا الم کدہ　　خس پوش جھونپڑا مجھے ہوگا صنم کدہ
صورت تمہاری دیکھ کے غم بھول جاؤنگی
صحرا کے سارے رنج و الم بھول جاؤنگی

سرورؔ جہان آبادی

# ۹۶- رامچندر جی ماں سے رخصت ہوتے ہیں

دل کو سنبھالتا ہوا آخر وہ خوش خصال　　خاموش ماں کے پاس گیا صورتِ خیال
دیکھا تو ایک در میں ہے بیٹھی وہ خستہ حال　　سکتہ سا ہو گیا ہے یہ ہے شدّتِ ملال
تن میں لہو کا نام نہیں زرد رنگ ہے
گویا بشر نہیں کوئی تصویر سنگ ہے
کیا جانے کس خیال میں گم تھی وہ بے گناہ　　نورِ نظر پہ دیدۂ حسرت سے کی نگاہ
جنبش ہوئی لبوں کو بھری ایک سرد آہ　　لی گوشہ ہائے چشم سے اشکوں نے رخ کی راہ
چہرے کا رنگ حالت دل کھولنے لگا
ہر موئے تن زباں کی طرح بولنے لگا

روکر کہا خموش کھڑے کیوں ہو میری جاں میں جانتی ہوں جسلیے آئے ہو میری جاں
سب کی خوشی یہی ہی تو صحرا کو ہو رواں لیکن میں اپنے منہ سے نہ ہرگز کہونگی ہاں
کس طرح بن میں آنکھوں کے تارے کو بھیجدوں
جوگی بنا کے راج دُلارے کو بھیجدوں

لیتی کسی فقیر کے گھر میں اگر جنم ہوتے نہ میری جان کو سامان یہ بہم
ڈستا نہ سانپ بنکے مجھے شوکت و حشم تم میرے لال تھے مجھے کس سلطنت سی کم
میں خوش ہوں پھونکدے کوئی اس تخت و تاج کو
تم ہی نہیں تو آگ لگاؤں گی راج کو

سرزد ہوئے تھے مجھ سی خدا جانے کیا گناہ منجدھار میں جو یوں مری کشتی ہوئی تباہ
آتی نظر نہیں کوئی امن و اماں کی راہ اب یاں سے کوچ ہو تو عدم میں ملے پناہ
تقصیر میری خالقِ عالم بحل کرے
آسان مجھ غریب کی مشکل اجل کرے

سنکر زباں سے ماں کی یہ فریادِ دردخیز اس خستہ جان کے دل پہ چلی غم کی تیغ تیز
عالم یہ تھا قریب کہ آنکھیں ہوں اشک ریز لیکن ہزار ضبط سے رونے سے کی گریز

سوچا یہی کہ جان سے بیکس گزر نہ جائے
ناشاد ہم کو دیکھ کے ماں اور مر نہ جائے

پھر عرض کی یہ مادرِ ناشاد کے حضور — مایوس کیوں ہیں آپ الم کا ہے کیوں وفور
صدمہ یہ شاق عالمِ پیری میں ہے ضرور — لیکن نہ دل سے کیجئے صبر و قرار دور
شاید خزاں سے شکل عیاں ہو بہار کی
کچھ مصلحت اسی میں ہو پروردگار کی

یہ جہل یہ فریب یہ سازش یہ شور و شر — ہونا جو ہے سب اسکے بہانے ہیں سر بسر
اسباب ظاہری ہیں نہ ان پر کرو نظر — کیا جانے کیا ہے پردۂ قدرت میں جلوہ گر
خاص اُسکی مصلحت کوئی پہچانتا نہیں
منظور کیا اُسے ہے کوئی جانتا نہیں

راحت ہو یا کہ رنج خوشی ہو کہ انتشار — واجب ہر ایک رنگ میں ہے شکر کردگار
تم ہی نہیں ہو کشتۂ نیرنگ روزگار — ماتم کدہ میں دہر کے لاکھوں ہیں سوگوار
سختی سہی نہیں کہ اٹھائی کڑی نہیں
دنیا میں کیا کسی پہ مصیبت پڑی نہیں

پڑتا ہے جس غریب پہ رنج و محن کا بار — کرتا ہے اس کو صبر عطا آپ کردگار

یہ جانتے نہیں وہ ہے دانائے روزگار — مایوس ہو کے ہوتے ہیں انساں گناہ گار جلددوم

انسان اسکی راہ میں ثابت قدم رہے

گردن وہی ہے امر رضا میں جو خم رہے

بعد سفر وطن میں ہم آئیں گے شاد کام — اور آپ کو تو کچھ بھی نہیں رنج کا مقام

قائم امید ہی سے ہے دنیا ہے جس کا نام — ہوتے ہیں بات کرنے میں چودہ برس تمام

اور یوں کہیں بھی رنج و بلا سے مفر نہیں

کیا ہوگا دو گھڑی میں کسی کو خبر نہیں

ہے دن کی دھوپ رات کی شبنم انہیں گراں — اکثر ریاض کرتے ہیں پھولوں پہ باغباں

وہ گل ہزار پردوں میں جاتے ہیں رائیگاں — لیکن جو رنگ باغ بدلتا ہے ناگہاں

رکھتے ہیں جو عزیز انہیں اپنی جاں کی طرح

ملتے ہیں دست یاس وہ برگِ خزاں کی طرح

موقوف کچھ ریاض پہ انکی نہیں بہار — لیکن جو پھول کھلتے ہیں صحرا میں بے شمار

وہ ابر و برف و باد میں رہتے ہیں برقرار — دیکھو یہ قدرتِ چمن آرائے روزگار

ہوتا ہے ان پہ فضل جو ربِ کریم کا

موجِ سموم بنتی ہے جھونکا نسیم کا

اپنی نگاہ ہے کرمِ کارساز پر — صحرا چمن بنے گا وہ ہے مہرباں اگر
جنگل ہو یا پہاڑ، سفر ہو کہ ہو حضر — رہتا نہیں وہ حال سے بندے کی بیخبر

اس کا کرم شریک اگر ہے تو غم نہیں
دامانِ دشت دامنِ مادر سے کم نہیں



چکبست

## ۹۷۔ حبِ وطن

اے سپہرِ بریں کے سیارو — اے فضائے زمیں کے گلزارو
اے پہاڑوں کی دلفریب فضا — اے لبِ جو کی ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا
اے عنادل کے نغمۂ سحری — اے شبِ ماہتاب تاروں بھری
اے نسیمِ بہار کے جھونکو — دہرِ ناپائیدار کے دھوکو
تم ہر ایک حال میں ہو یوں تو عزیز — تھے وطن میں مگر کچھ اور ہی چیز
جب وطن میں ہمارا تھا رہنا — تم سے دل باغ باغ تھا اپنا
تم مری دل لگی کے ساماں تھے — تم مری دردِ دل کے درماں تھے
تم سے کٹتا تھا رنجِ تنہائی — تم سے پاتا تھا دل شکیبائی
آن اک اک تمہاری بھاتی تھی — جو ادا تھی وہ جی لبھاتی تھی

جلد دوم

کرتے تھے جب تم اپنی غمخواری
دھوئی جاتی تھیں کلفتیں ساری

جب ہوا کھانے باغ جاتے تھے
ہو کے خوش حال گھر میں آتے تھے

بیٹھ جاتے تھے جب کبھی لبِ آب
دھو کے اُٹھتے تھے دل کے داغ شتاب

کوہ و صحرا و آسمان و زمیں
سب مری دل لگی کی شکلیں تھیں

پر چھٹا جب سے اپنا ملک و دیار
جی ہوا تم سے خود بخود بیزار

نہ گلوں کی ادا خوش آتی ہے
نہ صدا بلبلوں کی بھاتی ہے

سیرِ گلشن ہے جی کا اک جنجال
شبِ مہتاب جان کو ہے وبال

کوہ و صحرا سے تا لبِ دریا
جس طرف جائیں جی نہیں لگتا

کیا ہوئے وہ دن اور وہ راتیں
تم میں اگلی سی اب نہیں باتیں

ہم ہی غربت میں ہو گئے کچھ اور
یا تمہارے ہی کچھ بدل گئے طور

حالی

## ۹۸ - حبِّ وطن

قصدِ غربت ترے موجب سے وطن جانے کا
قدرتاً ہوتا ہے اک جوشِ مسرت پیدا

بڑہتا جاتا ہی جو انسان کا آگے کو قدم   دل دہڑکتا ہی محبت سے وطن کی پیہم   جلد دوم

دور سے شکل وطن جبکہ نظر آتی ہے

دفعتاً جان میں اک جان سی آجاتی ہے

مردہ دل کیا کوئی زندہ ہی جہاں میں ایسا   جس کو احساس نہیں حبّ وطن کا اصلا

کون ہی جو نہیں ہے شیفتہ حبّ وطن   کیا کسی بلبل شیدا کو نہیں عشقِ چمن

کون ہے دل میں نہیں جسکے محبت اسکی

یہ پری زینتِ آغوش نہیں ہی کس کی

کیا کوئی ہی کہ نہیں ہی جسے کچھہ حبّ وطن   اور اگر ہے تو سنا دو اُسے میرا یہ سخن

لاکھہ حاصل ہو تجھے دولت و ثروت اتنی   کر سکے آدمی ملنے کی تمنا جتنی

نام اونچا ہو خطابات بڑے ہوں تیرے

کچھہ نہیں ہیچ ہی بے حبّ وطن یاد رہے

نیکنامی تجھے دولت سے نہ حاصل ہوگی   نہ خطابات پہ دنیا ترے مائل ہوگی

کچھہ خوشامد تو کرائیگی یہ دولت تیری   دل سے کوئی نہ کریگا کبھی عزت تیری

اس طرح عالم فانی سے گزر جائے گا

کہ ترے ساتھہ ترا نام بھی مرجائے گا

سید حیدر علی زیدی

# ۹۹ میرا وطن

چشتی نے جس زمیں میں پیغامِ حق سُنایا
نانک نے جس چمن میں وحدت کا راگ گایا
تاتاریوں نے جس کو اپنا وطن بنایا
جس نے حجازیوں سے دشتِ عرب چھڑایا

میرا وطن وہی ہے میرا وطن وہی ہے

یونانیوں کو جس نے حیران کر دیا تھا
سارے جہاں کو جس نے علم و ہنر دیا تھا
مٹی کو جس کی حق نے زر کا اثر دیا تھا
ترکوں کا جس نے دامن ہیروں سے بھر دیا تھا

میرا وطن وہی ہے میرا وطن وہی ہے

ٹوٹے تھے جو ستارے فارس کے آسماں سے
پھر تاب دے کے جس نے چمکائے کہکشاں سے
وحدت کی لے سُنی تھی دنیا نے جس مکاں سے
میرِ عربؐ کو آئی ٹھنڈی ہوا جہاں سے

میرا وطن وہی ہے میرا وطن وہی ہے

بندے کلیم جس کے پربت جہاں کے سینا
نوحِ نبیؑ کا ٹھیرا آکر جہاں سفینا
رفعت ہے جس زمیں کی بامِ فلک کا زینا
جنت کی زندگی ہے جس کی فضا میں جینا

میرا وطن وہی ہے میرا وطن وہی ہے

گوتم کا جو وطن ہے جاپان کا حرم ہے
عیسیٰ کے عاشقوں کا چھوٹا یروشلم ہے

مدفون جس زمیں میں اسلام کا حشم ہے ہر پھول جس چمن کا فردوس ہے ارم ہے 
میرا وطن وہی ہے میرا وطن وہی ہے

اقبال۔

## ۱۰۰۔ ترانۂ ہند

سارے جہاں سے اچھا ہندوستاں ہمارا ہم بلبلیں ہیں اس کی وہ گلستاں ہمارا
پربت وہ سب سے اونچا ہمسایہ آسماں کا وہ سنتری ہمارا وہ پاسباں ہمارا
گودی میں کھیلتی ہیں اسکی ہزاروں ندیاں گلشن ہے جسکے دم سے رشکِ جناں ہمارا
اے آبِ رودِ گنگا وہ دن ہے یاد تجھکو اُترا ترے کنارے جب کارواں ہمارا
مذہب نہیں سکھاتا آپس میں بیر رکھنا ہندی ہیں ہم وطن ہے ہندوستاں ہمارا
یونان و مصر و روما سب مٹ گئے جہاں سے ابتک مگر ہے باقی نام و نشاں ہمارا
کچھ بات ہے کہ ہستی مٹتی نہیں ہماری صدیوں رہا ہے دشمن دورِ زماں ہمارا
اقبال کوئی محرم اپنا نہیں جہاں میں
معلوم کیا کسی کو دردِ نہاں ہمارا

اقبال

جلد دوم

# ۱۰۱- نوحۂ ہند

## (۱۸۵۷ء کی شورش اور شامتِ اعمال)

ئی یک بیک جو ہوا پلٹ نہیں دل کو اپنے قرار ہے
کروں غم ستم کا میں کیا بیاں مرا سینہ غم سے فگار ہے
ڈلے شہر دہلی یہ تھا چمن کہ تھا سب طرح کا یہاں امن
وہ خطاب اس کا تو مٹ گیا فقط اب تو اُجڑا دیار ہے
شب و روز پھولوں میں جو پلیں وہ یوں خار غم سے فگار ہوں
سے طوق قید میں جب انہیں کہیں بدلے گل کے یہ ہار ہے
جو سلوک اوروں سے کرتے تھے وہی اب ہیں کتنے ذلیل و خوار
وہ ہیں تنگ خرچ کے جو رسے رہا تن پہ ان کے نہ تار ہے
یہ زمانہ ہے وہ برا فلک چلو بچ کے سب سے الگ الگ
نہ رفیق کوئی کسی کا یاں نہ کسی کا کوئی بھی یار ہے
کیا سامی ذرا تجھے حشر کا جو خدا رکھے تجھے برملا
تجھے ہے وسیلہ رسول کا وہی تیرا حامی کار ہے

حسامی

جلد دوم

# ۱۰۲- نوحۂ دہلی

تذکرہ دہلی مرحوم کا اے دوست نہ چھیڑ
نہ سُنا جائیگا ہم سے یہ فسانہ ھرگز

داستاں گل کی خزاں میں نہ سنانا ہرگز
ہنستے ہنستے ہمیں ظالم نہ رُلانا ھرگز

ڈھونڈتا ہے دل شوریدہ بہانے مطرب
دردانگیز غزل کوئی نہ گانا ھرگز

صحبتیں اگلی مصوّر ہمیں یاد آئیں گی
کوئی دلچسپ مرقع نہ دکھانا ھرگز

لیکے داغ آئیگا سینہ پہ بہت اے سیاح
دیکھ اس شہر کے کھنڈر وہ میں نجانا ھرگز

چپے چپے پہ ہیں یاں گوہر یکتا تہ خاک
دفن ہوگا کہیں اتنا نہ خزانہ ھرگز

کبھی اے علم و ہنر گھر تھا تمہارا دلی
ہمکو بھولے ہو تو گھر بھول نجانا ھرگز

رات آخر ہوئی اور بزم ہوئی زیر و زبر
اب نہ دیکھوگے کبھی لطف شبانہ ھرگز

بزم ماتم تو نہیں بزم سخن ہے حالی
یہاں مناسب نہیں رو رو کے رُلانا ہرگز

حالی

# ۱۰۳۔ پیام و سلام اقبال کے نام

آنا ترا مبارک یورپ سے آنے والے — احبابِ منتظر کو جلوہ دکھانے والے
آنا ترا مبارک اعزاز پانے والے — ہندوستاں کی عظمت عزت بڑھانیوالے
آنا ترا مبارک باصد ہزار شوکت — ملکِ سخن میں اپنا سکّہ بٹھانے والے
آنا ترا مبارک او بلبلِ خوش الحاں — نظمیں سنانیوالے تانیں اُڑانیوالے
آنا ترا مبارک او فخرِ بزمِ قومی — ہنسنے ہنسانیوالے رونے رُلانیوالے

منظور کیجیئے گا پہلے سلام میرا
خدمت میں آپکی ہے پھر یہ پیام میرا

اقبال رنگِ اُلفت محفل میں پھر جما دے — لایا فرنگ سے ہی جو مے وہی پلا دے
پھر ہو رہی ہے اَن بَن کچھ شیخ و برہمن میں — انکو گلے ملا دے روٹھے ہوئے منا دے
مشہور کشوروں میں ہے سوز و ساز تیرا — اہلِ وطن کو اپنے اس راز کا پتہ دے
سوتوں کو ہی جگانا مُردوں کو ہے جلانا — ہوگا یہ کام تجھسے ہمّت بتجھے خدا دے
سوزِ سخن بھی گر ہے دنیا میں چیز کوئی — اُس کا اثر دکھا دے اک آگ سی لگا دے

منزل کٹھن ہے اپنی اور پرخطر ہیں راہیں — پھر سینکڑوں دورا ہے اک راہ پر چلا دے 
سحرِ سخن سے اپنے تسخیر کر دلوں کو — نغمہ کوئی سنا دے جادو کوئی چلا دے
قسمت سی ہے دلوں پر حاصل تجھے حکومت — جسکو ترس رہے ہیں دنیا کے شاہزادے
بھارت ہماری ماں ہی لازم ہی اسکی سیوا — کیا چاہیے ہمیں گر خوش ہو کے یہ دعا دے

دی ہی زباں بھی تجھکو دل بھی دیا خدا نے
حبِّ وطن کے دلکش پھر چھیڑ دے ترانے

اک بار پھر سنا دے ہندوستاں ہمارا — اپنی زباں میں کہدے رازِ نہاں ہمارا
پھر زمزموں سے اپنے آباد اسکو کر دے — تیرے بغیر سونا ہے گلستاں ہمارا
کیا حال ہے وہاں کا آیا ہے تو جہاں سے — کچھ تذکرہ سنا بھی تو نے وہاں ہمارا
ہم چل پڑے ہیں لیکن منزل ابھی ہی کوسوں — اور سخت مشکلوں میں ہے کارواں ہمارا
اپنوں کی سرد مہری نے دل جلا دیا ہی — پہنچے گا آسماں تک دود فغاں ہمارا
اقبال دیکھ اتنا کوئی نہیں سمجھتا — مٹنے کو ہی جہاں سے نام و نشاں ہمارا
آپس کی دشمنی کے یہ دن نہیں ہیں ہرگز — پہلے ہی جبکہ دشمن ہے آسماں ہمارا

یہ وقت ہی کہ کہدیں سب مل کے یک زباں ہم
ہندی ہیں ہم وطن ہی ہندوستاں ہمارا

# ۴۰۔ نیا شوالہ

سچ کہہ دوں اے برہمن گر تو برا نہ مانے
تیرے صنم کدے کے بت ہو گئے پرانے
اپنوں سے بیر رکھنا تو نے بتوں سے سیکھا
جنگ و جدل سکھایا واعظ کو بھی خدا نے
تنگ آکے میں نے آخر دیر و حرم کو چھوڑا
واعظ کا وعظ چھوڑا چھوڑے ترے فسانے
کچھ فکر پھوٹ کی کر مالی ہے تو چمن کا
بوٹوں کو پھونک ڈالا اس پس بھری ہوا نے

پتھر کی مورتوں میں سمجھا ہے تو خدا ہے
خاک وطن کا مجھکو ہر ذرہ دیوتا ہے

آ ملکے غیریت کے پردوں کو پھر اٹھا دیں
بچھڑوں کو پھر ملا دیں نقش دوئی مٹا دیں
سونی پڑی ہوئی ہے مدت سے جی کی بستی
آ اک نیا شوالہ اس دیس میں بنا دیں
دنیا کے تیرتھوں سے اونچا ہو اپنا تیرتھ
دامان آسماں سے اس کا کلس ملا دیں
پھر اک انوپ ایسی سونے کی مورتی ہو
اس ہردوار دل میں لا کر جسے بٹھا دیں

سندر ہو اسکی صورت چھب اسکی موہنی ہو
اس دیوتا سے مانگیں جو دل کی ہوں مرادیں

زنار ہو گلے میں تسبیح ہاتھ میں ہو
یعنی صنم کدے میں شان حرم دکھا دیں

پہلو کو چیر ڈالیں درشن ہو عام اس کا ہر آتما کو گویا اک آگ سی لگا دیں
آنکھوں کی ہے جو گنگا لے کے اس سے پانی اس دیوتا کے آگے اک نہر سی بہا دیں
ہندوستان لکھدیں ماتھے پہ اس صنم کے
بھولے ہوئے ترانے دنیا کو پھر سنا دیں
ہر صبح اُٹھ کے گائیں منتر وہ میٹھے میٹھے سارے پجاریوں کو مے پیت کی پلا دیں
مندر میں ہو بلانا جس دم پجاریوں کو. آوازہ اذاں میں ناقوس کو چھپا دیں
اگنی ہے وہ جو نرگن کہتے ہیں پیت جس کو دھرموں کے یہ بکھیڑے اس آگ سے جلا دیں
ہے ریت عاشقوں کی تن من نثار کرنا
رونا ستم اٹھانا اور اُن کو پیار کرنا

اقبال

# ۱۰۵۔ گلزار وطن

پھولوں کا کنج دلکش بھارت میں اک بنائیں حب وطن کے پودے اسمیں نئے لگائیں
پھولیں جس چمن کے ہو جبے جاں نثاری حب وطن کی قلمیں ہم اس چمن سے لائیں
خون جگر سے سینچیں ہر نخلِ آرزو کو اشکوں سے بیل بوٹوں کی آبرو بڑھائیں
ایک ایک گل میں پھونکیں روحِ شمیم وحدت اک اک کلی کو دل کے دامن سے دیں ہوائیں

جلد دوم

فردوس کا نمونہ اپنا ہو کنج دلکش — سارے جہاں کی جس میں ہوں جلوہ گر فضائیں

چھایا ہوا ابر رحمت کا شانۂ چمن میں — رم جھم برس رہی ہوں چاروں طرف گھٹائیں

مرغان باغ بنکر اُڑتے پھریں ہوا میں — نغمے ہوں روح افزا اور دلربا صدائیں

حب وطن کے لب پر ہوں جانفزا ترانے — شاخوں پہ گیت گائیں پھولوں پہ چہچہائیں

چھائی ہوئی گھٹا ہو موسم طرب فزا ہو

جھونکے چلیں ہوا کے اشجار لہلہائیں

اس کنج دلنشیں میں قبضہ نہو خزاں کا — جو ہو گلوں کا تختہ تختہ ہو اک جناں کا

بلبل کو ہو چمن میں صیاد کا نہ کھٹکا — خوش خوش ہو شاخ گل پر غم ہو نہ آشیاں کا

حب وطن کا ملکر سب ایک راگ گائیں — لہجہ جدا ہو گرچہ مرغان نغمہ خواں کا

ایک ایک نقطہ میں ہو تاثیر بوئے الفت — انداز دلنشیں ہو ایک ایک داستاں کا

مرغان باغ کا ہو اس شاخ پر نشیمن — پہنچے نہ ہاتھ جس تک صیاد آسماں کا

موسم ہو جوش گل کا اور دن بہار کے ہوں — عالم عجیب دلکش ہو اپنے گلستاں کا

مل مل کے ہم ترانے حب وطن کے گائیں

بلبل ہیں جس چمن کی گیت اس چمن کے گائیں

صہبا و سمرا

---

# جذبات فطرت

## ضمیمہ

### شعرا اور اُن کا کلام

استدعا - ذیل میں شعرا کے متعلق جو جو حالات دریافت طلب ہیں اگر کوئی صاحب ان سے مطلع فرمائیں گے تو باعث مشکوری ہو گا اُمید کہ طبع ثانی میں کُل حالات مکمل ہو جائیں گے

۱- اُبرو - ؟

ولادت وطن

| | |
|---|---|
| | صفحہ |
| (۸۵) شکر رنجی ............................ | ۱۲۱ |

ضمیمہ ۲ - اختر جوناگڈھی ؟ صفحہ
جلددوم
ولادت وطن



## ۳- اعجاز- مرزا اعجاز حسین صاحب

ولادت وطن



## ۴- اقبال - ڈاکٹر شیخ محمد اقبال صاحب

ولادت وطن



## ۵- اکبر- سید اکبر حسین صاحب

ولادت وطن الہ آباد

## ۶-امانت ؟

ولادت وطن



## ۷-امجد- سید امجد حسین صاحب

ولادت وطن حیدرآباد



## ۸- امیر- منشی امیر احمد مینائی صاحب مرحوم

ولادت وطن وفات مدفن



## ۹ - انجم- نور محمد صاحب

ولادت وطن



*

ضمیمہ ۱۰- انشا- انشاء اللہ خاں صاحب مرحوم صفحہ

جلد دوم ولادت وطن دلی وفات ۱۲۳۳ھ مدفن لکھنؤ



## ۱۱- انیس- میر ببر علی صاحب مرحوم

ولادت ۱۲۱۶ھ وطن لکھنؤ وفات ۱۲۹۲ھ مدفن لکھنؤ

ضمیمہ
جلد دوم



## ۱۲ جرأت ؟

ولادت وطن

صفحہ ضمیمہ جلد دوم

## ۱۳۔ چکبست۔ منشی برج نراین صاحب

ولادت　　وطن لکھنؤ



## ۱۴۔ حالی۔ خواجہ الطاف حسین صاحب مرحوم

ولادت　　وطن پانی پت　وفات　　مدفن پانی پت



## ۱۵۔ حامی؟

ولادت　　وطن



## ۱۶۔ حسرت۔ مولوی فضل الحسن صاحب موہانی

ولادت　　وطن موہان



## ۱۷۔ خاتون۔ ایک خاتون صاحبہ از علی گڈھ (اسم نامعلوم)

ضمیمہ جلد دوم ۱۸- خان -؟ صفحہ

ولادت وطن



۱۹- دبیر- مرزا سلامت علی صاحب مرحوم

ولادت ۱۲۲۲ھ وطن لکھنؤ وفات ۱۲۹۲ھ مدفن لکھنؤ



۲۰- ذوق- شیخ محمد ابراہیم صاحب مرحوم

ولادت ۱۲۰۴ھ وطن دلی وفات ۱۲۷۱ھ مدفن دلی



۲۱- رند- نواب سید محمد خاں صاحب مرحوم

ولادت وطن فیض آباد وفات مدفن

## ۲۶-شاد بجوارٹیہ منشی بالک رام صاحب

ولادت وطن



## ۲۷-شبلی-شبلی نعمانی صاحب مرحوم

ولادت وطن وفات مدفن



## ۲۸-شوق قدوائی-منشی احمد علی صاحب

ولادت وطن لکھنؤ



## ۲۹-صابر؟

ولادت وطن

صفحہ ضمیمہ جلد دوم

ضمیمہ جلد دوم | ۳۵۔ محروم۔ منشی تلوک چند صاحب | صفحہ

ولادت ۱۸۸۵ء وطن عیسیٰ خیل (پنجاب)



۳۶۔ محشر۔ مرزا کاظم حسین صاحب

ولادت وطن



۳۷۔ محمدی بیگم صاحبہ مرحومہ اڈیٹر تہذیب النسواں

ولادت وطن وفات مدفن

صفحہ ضمیمہ
جلد دوم

## ۳۸۔ منظور۔ قاضی عبداللہ خاں صاحب

ولادت وطن



## ۳۹۔ مومن۔ محمد مومن خاں صاحب مرحوم

ولادت وطن دلّی وفات ۱۲۶۸ھ مدفن دلّی



## ۴۰۔ میر۔ میر تقی صاحب مرحوم

ولادت ۱۱۲۵ھ وطن اکبرآباد وفات ۱۲۲۵ھ مدفن لکھنؤ



## ۴۱۔ ناشاد۔ سید نذیر حسین صاحب

ولادت وطن

# پروفیسر الیاس برنی کی اردو کتابیں

## معاشیات

(۱) علم المعیشت۔ اکنامکس پر اردو میں یہ سب سے پہلی نہایت مستند اور جامع کتاب ہے۔ مشکل سے مشکل معاشی اصول و مسائل کو ایسے سلیس اور دلچسپ پیرایہ میں بیان کیا ہے کہ کتاب کے مطالعہ سے نہ صرف مضامین بخوبی ذہن نشین ہو جاتے ہیں بلکہ خاصی تفریح حاصل ہوتی ہے۔ خوبی مضامین کی بدولت ہندوستان کے ہر حصہ میں یہ کتاب ہاتھوں ہاتھ فروخت ہو رہی ہے۔ لطف یہ کہ یونیورسٹیوں میں اکنامکس کے متعلم بیسیوں ضخیم انگریزی کتابوں کو چھوڑ کر اس کو بہت شوق سے پڑھتے ہیں۔ ڈاکٹر محمد اقبال (جو خود بھی معاشیات کے بڑے عالم ہیں) تحریر فرماتے ہیں کہ "آپ کی کتاب علم المعیشت اردو زبان پر ایک احسانِ عظیم ہے۔ اور مجھے یہ کہنے میں ذرا بھی تامل نہیں کہ اکنامکس پر اردو میں یہ سب سے پہلی کتاب ہے اور ہر لحاظ سے مکمل"۔ ضخامت تقریباً ۹۰۰ صفحہ۔ خوشنما جلد۔ السلسلہ مطبوعات انجمن ترقی اردو

شائع ہوئی ہے۔ قیمت چار روپیہ (للعہ)

(۲) **معیشت الہند**۔ ہندوستان کے گوناگوں معاشی حالات جن کا جاننا ملک کی اصلاح و ترقی کے واسطے از حد ضروری ہے، کافی تحقیق اور تنقید کے بعد بہت سلیس اور دلچسپ طرز پر علمی پیرایہ میں بیان کئے گئے ہیں۔ یہ بھی اردو زبان میں اپنی قسم کی پہلی کتاب ہے۔ علم المعیشت میں معاشیات کے جو اصول و مسائل بیان ہوئے ہیں، اس کتاب کے ذریعہ سے ان کا ہندوستان میں عملدرآمد دکھایا گیا ہے یہ دونوں کتابیں جامعۂ عثمانیہ کی بی اے کلاس کے نصاب میں داخل ہیں ضخامت تخمیناً ۶۰۰ صفحہ خوشنما جلد منجانب جامع عثمانیہ شایع ہوگی تیار ہو رہی ہے۔

(۳) **مالیات**۔ پبلک فنانس پر اردو زبان میں یہ بھی سب سے پہلی مستند اور جامع کتاب ہے مہذب اور ترقی یافتہ سلطنتوں کے ہاں آمدنی کے کیا کیا ذرایع اور خرچ کی کیا کیا مدیں ہیں اور محاصل و مصارف کا انتظام کس نہج پر قائم ہے سلطنتوں کی مالی ترقی اور مرفہ الحالی کے کیا اسباب ہیں اور ان کا کیوں کر عملدرآمد ہوتا ہے یہ تمام دقیق اور اہم مباحث نہایت سلیس اور دلچسپ طرز پر علمی پیرایہ میں پیش کئے ہیں۔ ہندوستان کے قومی رہبروں اور رئیسوں کو اس کتاب کا مطالعہ بہت مفید بلکہ از حد ضروری ہے۔ ضخامت تخمیناً ۵۰۰ صفحہ۔ خوشنما جلد (زیر تالیف)

(۴) مقدمۃ المعاشیات۔ مورلینڈ صاحب کی انگریزی کتاب انٹرڈوکشن ٹواکنامکس (Introduction to Economics) کا سلیس اور بامحاورہ اُردو ترجمہ جس میں معاشیات کے ابتدائی اُصول و مسائل بیان کئے گئے ہیں۔ یہ کتاب جامع عثمانیہ میں ایف اے کلاس کے نصاب میں داخل ہی ضخامت تقریباً ۰۰۵ صفحہ مجلد۔ منجانب جامع عثمانیہ شایع ہو گی۔

(۵) ہندوستانی معاشیات۔ مسٹر پرمتھ ناتھ بنرجی کی انگریزی کتاب انڈین اکنامکس کا سلیس اور بامحاورہ اُردو ترجمہ جس میں مختصر طور پر ہندوستان کے معاشی حالات بیان کیے گئے ہیں۔ یہ کتاب جامع عثمانیہ کی ایف اے کلاس کے نصاب میں داخل ہی۔ ضخامت تقریباً ۰۰۵ صفحہ مجلّد۔ منجانب جامع عثمانیہ شایع ہو گی۔

(۶) برطانوی حکومتِ ہند۔ انڈرسن صاحب کی انگریزی کتاب برٹش اڈمنسٹریشن ان انڈیا (British Administration in India) کا سلیس اور بامحاورہ اُردو ترجمہ جس میں مختصر طور پر حکومتِ ہند کا طریق بیان کیا گیا ہی۔ یہ کتاب بھی جامع عثمانیہ میں ایف اے کلاس کے نصاب میں داخل ہی۔ ضخامت تقریباً ۲۵۰ صفحہ مجلّد۔ منجانب جامع عثمانیہ شایع ہو گی



# سلسلۂ منتخبات نظم اُردو

اِس سلسلہ سے اُردو شاعری کی ترقی کا ایک نیا دور شروع ہوتا ہی عجیب و غریب انتخاب ہی گویا شعر و سخن کے چمن کھلے ہوئے ہیں جن کے رنگ و بُو سے دل و دماغ بلکہ روح کو تفریح ہوتی ہی ملک میں یہ سلسلہ جس قدر پھیلے کم ہی ہر جلد کی ضخامت تقریباً ۱۷۵ صفحہ ہی۔

(۱) معارفِ ملّت حمد و نعت، مناجات اور اخلاقی و قومی نظموں کا گلدستہ جلد اوّل و دوم مجلد قیمت فی جلد (عہ۲)

(۲) معارف ملت " " " (زیر ترتیب) جلد سوم مجلد قیمت (عہ۲)

(۳) جذبات فطرت۔ دیکھنا تقریر کی لذت کہ جو اُسنے کہا میں نے یہ جانا کہ گویا یہ بھی میرے دل میں ہی۔ جلد اوّل و دوم مجلد قیمت فی جلد (عہ۲)

(۴) جذبات فطرت۔ " " " (زیر ترتیب) جلد سوم مجلد قیمت (عہ۲)

(۵) مناظر قدرت۔ اوقات، مقامات، مخلوقات اور واقعات کی تصاویر کا دلکش مرقع جلد اول و دوم مجلد قیمت فی جلد (عہ۲)

(۶) مناظر قدرت " " " (زیر ترتیب) جلد سوم مجلد قیمت (عہ۲)

طالبانِ حق کو مژدہ

# اسرارِ حق

آیات قرآنیہ، احادیث نبویہ، اقوال صدیقین، ارشادات ائمۂ دین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کا جامع اور نہایت مربوط انتخاب جس سے حقایق اسلام اظہر من الشمس ہو جاتے ہیں۔ معارف کی تحقیق وتصدیق میں غالباً اپنے طرز کی پہلی کتاب ہے۔ دقّت مضمون اور نزاکت بیان کی وجہ سے یہ کتاب زیادہ تر علما، و عرفا اور محققین کے واسطے موزوں اور مقصود ہے۔ حجم تخمیناً ۲۰۰ صفحہ۔ مجلد قیمت (عہ/) تیار ہو رہی ہے۔ فرمائشات پیشگی درج رجسٹر ہو سکتی ہیں (اس کتاب کے نیز سلسلۂ منتخبات نظم کے)

ملنے کا پتہ

محمد مقتدیٰ خاں شروانی

علی گڑھ